روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

FEBRUARY'2017


ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

Rs.50

جلد نمبر 7
شمارہ نمبر 10


## الامام احمد الرفاعی رحمۃ اللہ علیہ

اعتدال پسند بنیں

جادو اور جنات سے متاثرہ مریضوں کے لیے اعمال

تصوف کی تعلیم کا خلاصہ

حاضرات کے چند خاص اعمال

عمل احضار روحانی وسری سندونی

محبت اور صلح کرانے کا خاص عمل

چاند گرہن اور سورج گرہن کے اعمال

اللہ تعالیٰ کے حکم اور رضا میں کیا فرق ہے؟

ہلدی معمولی چیز نہیں اس سے فائدہ اٹھائیے

اپنی روحانیت کو ضائع نہ کریں

کیا دوسری شادی سے پہلی بیوی کا گھر اجڑتا ہے؟

# ایک اہم اور ضروری اعلان

روحانی درسگاہ کے سابق ناظم مولانا حافظ محمد عرفان (لاہور) کو ان کی گستاخی، دھوکہ دہی، ادارے کے علمی مواد کی چوری، ادارے میں مالی غبن و مالی بے ضابطگی، اصولوں کی خلاف ورزی، ادارے میں ناظم کے عہدے پر رہتے ہوئے انتظامیہ کی آنکھوں میں دھول جھونک کر اپنا کاروبار کرنے یعنی اپنے نام کے جھوٹے اجازت نامے اور کاپیاں جاری کرنے اور آگے سکھانے کی اجازت نہ ہونے کے باوجود آگے سکھانے اور ان کی فیس اپنے پاس رکھنے (جس کی شرعاً کوئی گنجائش نہیں)، ادارے کے ساتھیوں کو آپس میں بدگمان کرنے، ادارے کے شاگردوں کو روحانی نقصان پہنچانے اور دیگر بعض سنگین اور ناقابلِ معافی غلطیوں کی وجہ سے میں اپنی شاگردی سے خارج کر رہا ہوں۔ ان کو اب میرا شاگرد ہرگز نہ سمجھا جائے۔

میں نے جتنے بھی عمل ان کو سکھائے، وہ سب میرے طرف سے ختم ہیں۔ میں نے ان کو عام عملیات کے علاوہ 2 خاص عمل کروائے تھے (سورۂ مزمل باموکل اور سورۂ جن)۔ یہ دو خاص عمل بھی میں ختم کر رہا ہوں۔ اب میرے سکھائے گئے کسی بھی عمل کا فیض ان کے ساتھ نہیں ہے۔ جو غیبی طاقتیں اور قوتیں انہوں نے حاصل کی تھیں، وہ ساری واپس لے لی گئی ہیں۔ ہمارے سلسلے کے بزرگ جنات نے جتنے عمل محمد عرفان کو کرائے، وہ سب بھی واپس لے لیے گئے ہیں۔ نیز کبھی بھی میں نے اگر ان کو کسی عمل کو آگے سکھانے کی تحریری اجازت دی تھی تو وہ بھی میں ختم کر رہا ہوں۔

میں یہ فیصلہ بہت مجبوری میں کر رہا ہوں۔ میرا مزاج ایسا نہیں لیکن ثبوت اور گواہوں کے بعد میرے پاس کسی قسم کی گنجائش نہیں رہی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا کہ ایک عالم، ختم نبوت کا کام کرنے والا اور حضرت مولانا مفتی محمد حسن دامت برکاتہم العالیہ جیسے بزرگ کا مرید ہو کر ایسی حرکتیں کرے گا۔ میں خود بھی ان تمام لوگوں سے شرمندہ ہوں، جن کو محمد عرفان کی وجہ سے نقصان ہوا اور وہ میرے کہنے پر ہی ان کے پاس گئے تھے۔ ساتھ ہی محمد عرفان کے لیے دعا گو ہوں کہ اللہ جل جلالہ اُس کو ھدایت عطا فرمائیں اور کم از کم اس بات کی لاج رکھنے کی توفیق دیں کہ وہ ایک "**عالم**" ہے۔

خالد مقبول حفظہ اللہ

۳ ربیع الثانی ۱۴۳۸ھ

# روحانی درسگاہ سے رابطہ کرنے والوں سے گذارش

روحانی درسگاہ سے تمام فیض پانے والوں اور عملیات سیکھنے والوں سے گذارش ہے کہ انہوں نے جن جن اعمال کی اجازت درسگاہ سے حاصل کی ہے، اگر ان پر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کے دستخط نہیں، اگر کسی عمل کی کاپی حافظ محمد عرفان یا درسگاہ سے لی ہے اور اس کاپی پر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کا نام اور ادارے کا نام نہیں تو وہ لوگ ان اعمال یا کاپیوں کو ادارے کو ارسال فرمائیں اور اصل عمل/کاپی معہ دستخط حاصل کریں۔

سابق ناظم درسگاہ نے اپنے عہدے پر رہتے ہوئے لوگوں سے فیس وصول کر کے اپنے نام کی کاپیاں جاری کیں۔ جو پہلے سے شاگرد تھے، ان سے اصل کاپیاں لے کر اپنی کاپیاں دیں۔ ایسے لوگ خصوصاً فوری طور پر ادارے سے رابطہ فرمائیں تاکہ ان کی شکایات کا ازالہ کیا جاسکے۔

نوٹ: مولانا عرفان کے متعلق مزید تفصیلات مارچ 2017 کے شمارے میں ملاحظہ فرمائیں۔

(انتظامیہ دارالعمل چشتیہ، لاہور) 0343-7772772

# اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 7 جمادی الاولیٰ ۱۴۳۸ھ...... فروری 2017ء شمارہ 10



سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

بیرون ملک: +92-322-7772772

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 1000 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1. **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔
2. **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** JazzCash (موبی لنک)۔ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔
3. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
ٹیلی نار 03437772772 ..... یو بی ایل اومنی 03437772772
JazzCash 03028401977 ...... یو پیسہ 33343082867
4. **بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین ......... فروری ۲۰۱۷ء ......... جمادی الاوّل ۱۴۳۸ھ



## روحانی درسگاہ سے رابطہ کیجئے


ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 تا 5 علاوہ جمعہ)

فون: 042-35410586 WhatsApp Viber imo LINE 0320-4661681

خط و کتابت: روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ ruhanidarsgah@gmail.com

# حمد باری تعالیٰ

حمد و ثناء کے لائق ہے عظیم ذات تیری
تو رحیم بے کراں ہے، ہے کریم ذات تیری
ہے ترا نہ کوئی ساجھی، تو ہے پاک ہمسری سے
وہ ہے ہر صفت میں یکتا، ہے بلند ذات تیری
تو ہی خالقِ جہاں ہے، نہ ترا کوئی معاون
نہ ہی ابتداء ہے تیری، نہ ہی انتہاء ہے تیری
تو مکیں نہیں ہے لیکن تو ہی ہر جگہ ہے حاضر
ہے نہ محتاجِ عرش و کرسی، ہے قدیم ذات تیری
تری قدرتوں کی وسعت کوئی پا سکے گا کیسے؟
ہے حدود و انتہاء سے مبراً صفات تیری
تیری ہر صفت انوکھی، تری شان بے نیازی
ہیں عیوب جو بھی ان سے، ہے منزّہ ذات تیری
تو ہی خلق کا ہے رازق، مختارِ کُل تو ہی ہے
ہیں ترے ہی سب گداگر، داتا ہے ذات تیری
اپنی رضا سے یارب! کشکول میرا بھر دے
عفو و کرم سے تیرے بنتی ہے بات میری
عارفؔ نے خوب عصیاں کئے ہیں قدم قدم پر
لیکن رہی ہے غالب رحمت خدایا تیری

مفتی محمد عارف باللہ القاسمی

# کونین میں یوں جلوہ نما کوئی نہیں ہے

کونین میں یوں جلوہ نما کوئی نہیں ہے
اللہ کے بعد اُنؐ سے بڑا کوئی نہیں ہے
مانگو تو ذرا اُنؐ کے توسط سے کبھی کچھ
مقبول نہ ہو ایسی دُعا کوئی نہیں ہے
کام آئی سرِ حشر، محمد ﷺ کی شفاعت
سب کہتے ہیں جا تیری خطا کوئی نہیں ہے
ہر چند نبی عیسیٰؑ و موسیٰؑ بھی ہیں، لیکن
محبوبِ خدا، اُنؐ کے سوا کوئی نہیں ہے
اللہ نے سو حُسن دیے نوعِ بشر کو
یوں نور کے سانچے میں ڈھلا کوئی نہیں ہے
دل اُنؐ کا ہے، اس دل میں وہیؐ جلوہ فگن ہیں
اب اُنؐ کے علاوہ بخدا کوئی نہیں ہے
اُمّت میں ہوں اُنؐ کی جو ہیں رحمتِ عالم
کیوں حشر کا ڈر ہو، میرا کیا کوئی نہیں ہے؟
اس دور پہ اے ختمِ رُسلؐ چشمِ کرم ہو
راہزن ہیں بہت، راہنما کوئی نہیں ہے
پڑھتے رہو دن رات نصیرؔ اُنؐ کا وظیفہ
ایسا عملِ ردِّ بلا کوئی نہیں ہے

(سید نصیر الدین نصیرؔ)

# اداریہ

مولانا علی آفاق
(مدیر خزینۂ روحانیات)

ماہ فروری بہار کا مہینہ شمار ہوتا ہے۔ ہر طرف خوبصورتی، حسن، لہلہاتے پودے، پھل، پھول سے لدے درخت، شاخیں، پھوٹی کونپلیں، پرندوں کا چہچہانا ہر طرف سماء باندھ دیتا ہے۔ ہر طرف خوشی، شادمانی، فرحت و نشاط کا دور دورہ ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے درختوں کی افزائش، بہتری، ترقی اور اضافے کی امید ہوجاتی ہے۔ جشن بہاراں کے نام سے ہر سو میلے، پروگرام اور دیگر مصروفیات اور تقاریب منعقد کی جاتی ہے۔ یہ تو حالات و واقعات کا تذکرہ تھا۔ اب آتے ہیں۔ اپنے روحانی مقاصد کی طرف، روحانی ترقی، اعمال کی ریاضت، چلہ کشی، محنت، راتوں کے جاگنے کے بعد جو مقام، رتبہ اور درجہ حاصل ہوتا ہے۔ روحانی سلاسل میں یہ معراج ہے۔ جتنے بھی عاملین کو مقام ملا ہے۔ ان کو بلا مبالغہ سالوں کی جان توڑ محنت اور بے شمار اور لاتعداد راتوں کو جاگنے، عملیات، روحانی ترقی، عوام الناس کی خدمت کو اوڑھنا بچھونا بنانے سے ملا ہے۔ اس کی بھاری قیمت ان حضرات نے چکائی ہے۔ اس قیمت کی مختلف شکلیں ہیں۔ ایک پرانے بزرگ عامل کے بارے میں باوثوق ذرائع سے یہ بات سنی کہ اپنی بیوی کو کہا کہ 3 سال سمندر کنارے ریاضت کے لئے مجھے کراچی نقل مکانی کرنی ہے۔ اب تمہاری خوشی ہے کہ گھر میں رہو یا پھر طلاق لے کر نکاح کرنا چاہو یا پھر میکے میرا انتظار کرو۔ اس طرح ہمارے ایک دادا استاد بابا جی نے جنگلوں میں، ویرانوں میں کئی سال مسلسل ریاضت کی، فقیری کاٹی، ان عملیات کے حصول اور ناموری میں دو بچوں کی قربانی بھی دی۔ تب کہیں جا کر یہ مقام حاصل ہوا کہ ”جا پتر تیرا کام نہیں رکدا“ (جا بیٹا تیرا کام کوئی نہیں روک سکتا)۔ اسی طرح ایک بزرگ عامل سے کراچی میں ملاقات ہوئی کہ ان صاحب نے، اللہ ان کو غریق رحمت فرمائے۔ 25 سال جنگلات میں چلے کاٹ، الغرض موسم سرما سے موسم گرما کی ابتداء تک انتہائی اہم دورانیہ ہے، ویرانوں، قبرستانوں، جنگلوں، دریاؤں، کے کنارے چلہ کشی کا۔ الحمد للہ ہمارے ادارے سے کئی دوست قبرستانوں، ویرانوں کے نہ صرف چلے کر چکے ہیں، بلکہ اس وقت بھی کر رہے ہیں۔ یہ ساری کہانی بتانے کا مقصد ہے کہ غرض مند دیوانہ ہوتا ہے۔ عملیات کا غرض مند جب سردی، گرمی، دھوپ، بارش، جنات اور چڑیلوں سمیت موکلات کے خوف کی چادر اتار کر پھینک نہ دے، اس وقت تک کمال کا حصول ناممکن ہے۔ اس لئے کامل کی اجازت، راہنمائی اور ہمت، حوصلے کو جمع کر کے استاد کی مدد اور تعاون کے سہارے اس طرح کی چلہ کشی کرنے کا نادر موقع ہے۔ ورنہ کہانیاں تو کتابوں میں پہلے ہی بھری پڑی ہیں۔ ایک کا مزید اضافہ ہوجائے گا۔ لہٰذا جو دوست اب قبرستانوں، ویرانوں وغیرہ کے چلہ کشی کے درجات تک پہنچ چکے ہیں، وہ اس موسم بہار کو اپنے روحانی موسم بہار میں تبدیل کریں اور پھر واقعی وہ پوشیدہ روحانی قوت، راز اور موکلات سے دوستی اور تعلق والی زندگی کا لطف اٹھائیں۔ اور جن دوستوں کے دلوں میں بغیر کوئی عمل کئے یہ خواہش مچل رہی ہے، وہ اعمال کی ریاضت کی بنیادی اور ابتدائی چلہ کشی شروع کریں۔ اس لئے کہ منزل مناسب رفتار اور درست سمت میں چلنے والوں کو حاصل ہوتی ہے۔ ورنہ بغیر اجازت کامل، بغیر راہنمائی، روحانی سپورٹ کے کتاب سے پڑھ کر ویرانوں، قبرستانوں میں بیٹھ جانا، موت کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔ جس کا نتیجہ رجعت، پاگل پن، نفسیاتی مریض بننے اور مصائب اور مشکلات کے پہاڑوں اور وادیوں میں گم ہوجانے کے مترادف ہے۔ لہٰذا کوئی بغیر اجازت کتاب سے پڑھ کر ایسی حرکت ہرگز نہ کرے۔

## نوٹ

دارالعمل چشتیہ کی مجلس مشاورت نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ روحانی درسگاہ میں داخلہ لینے والے ہر شاگرد کا ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا ممبر ہونا لازمی ہے۔ ممبر شپ فیس کے لیے 0322-4773786 پر رابطہ فرمائیں۔ بصورت دیگر روحانی درسگاہ میں داخلہ نہیں ملے گا۔

# شیخ ابو العباس احمد الرفاعی رحمۃ اللہ علیہ

## نام و لقب

السید السند، قطب اوحد، استاذ العلماء، امام الاولیاء، سلطان الرجال، شیخ المسلمین، العالم الکبیر، عارف باللہ، بحر شریعت ابو العباس احمد الرفاعی۔ اباً حسینی، اُماً انصاری، مذہباً شافعی، بلداً واسطی۔

## ولادت و تربیت

امام احمد رفاعیؒ بروز جمعرات، ماہِ رجب کے نصف اوّل (15/ رجب) کو 512ھ میں مسترشد باللہ عباسی کے زمانہ خلافت میں مقام اُم عبیدہ کے حسن نامی ایک قصبہ میں پیدا ہوئے۔ اُم عبیدہ علاقہ بطائح میں واسط وبصرہ کے درمیان واقع ہے۔ آپؒ کے والد ابو الحسن سلطان علیؒ (متوفی: 519ھ) بغداد کے سفر پر تھے کہ غیبی بلاوا آپہنچا اور وہیں بغداد میں آپؒ کی تدفین عمل میں آئی۔ ابن مسیب نے آپؒ کی قبر بہت خوبصورت تعمیر کرائی۔ اُس کے بغل میں آپؒ کے نام سے معنون ایک مسجد بھی تعمیر کی۔ بغداد شارعِ رشید پر آپؒ کا مزار پُرانوار آج بھی زیارت گاہِ خلائق ہے۔

معمولی سی عمر میں والد کا سایہ سر سے اُٹھ جانے کے باعث آپؒ کے ماموں شیخ منصورؒ کی آغوشِ تربیت میں آپؒ کی نشوونما شروع ہوئی، جہاں آپؒ کو زیورِ ادب اور حلیہ اخلاق سے آراستہ ہونے کا سنہرا موقع میسر آیا۔ پھر آپؒ کی تعلیم و تربیت کے اُمور علامہ مقری شیخ علی ابو الفضل واسطیؒ کے سپرد ہو گئے، جن کی کامل سرپرستی میں آپؒ کو جہانِ فقہ و تصوف کی سیر کی سعادت نصیب ہوئی اور ان کے پاس سے آپؒ کندن بن کر نکلے۔

## علم و سند

آپؒ نے قرآن کریم حفظ کرنے کی سعادت مقری شیخ عبد السمیع الحربونیؒ کی بارگاہ سے حاصل کی۔ پھر جب تربیت و تعلیم کے اُمور ابو الفضل واسطی قدس سرہ العزیز کے حوالے ہو گئے، اس وقت آپؒ نے عقلی و نقلی علوم میں ماہرانہ کمال پیدا کیا اور فضل و کمال کی ہر شاخ پر اپنا آشیانہ بنایا۔ آپؒ کی عمر بیس سال کی تھی کہ اُستاذ و مرشد شیخ الواسطیؒ نے جملہ علوم شریعت و طریقت کی اجازتِ عام عطا فرما دی اور ساتھ ہی خرقہ پوشی کر کے خلعتِ خلافت سے بھی نواز دیا۔ تاہم آپؒ نے تحصیلِ علم کے تسلسل کو برقرار رکھا اور پوری ذمہ داری و مستعدی کے ساتھ شیخ ابوبکر واسطیؒ کے حلقہ دروس سے خود کو وابستہ رکھا اور علمِ شریعت سے پورے طور سے آسودہ ہو کر وہاں سے اُٹھے۔ نیز فقہ کے غوامض و دقائق کی تحصیل اپنے ماموں شیخ منصور بطائحیؒ کے ہاتھوں مکمل کر کے اُن سے اجازت وصول کی۔ جس وقت آپؒ کے ماموں شیخ منصورؒ کو اپنی زندگی کا چراغ گل ہونے کا اندازہ ہوا تو انھوں نے آپؒ کو بلوا کر شیخ الشیوخ کی امانت اور اپنے خاص وظائف کی ذمہ داری نبھانے کا عہد لیا اور آپؒ کو مسند سجادگی اور منصب ارشاد پر فائز فرما دیا۔ شیخ احمد رفاعیؒ نے اس قدر تحصیل علم کیا کہ آپؒ بیک وقت عالم و فقیہ بھی تھے، قاری و مجود بھی، مفسر و محدث بھی تھے اور دین کی اعلیٰ قدروں کی نشر و اشاعت کرنے والے عظیم مجاہد بھی۔ فقہ میں آپؒ امام شافعیؒ کے مذہب کے مقلد تھے۔

## سیرت و کردار

سیرت و کردار میں آپؒ اپنے جدامجد سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کامل نمونہ تھے۔ سنت و شریعت کی اسی پیروی نے آپؒ کو اپنے زمانے ہی میں شہرت و عظمت کی اعلیٰ بلندیوں پر فائز کر دیا تھا۔ مؤرخین نے آپؒ کی شخصیت پر رج رج کے لکھا ہے۔ اور اربابِ فکر و قلم نے آپ کے فضائل و مناقب میں قلم توڑ توڑ دیا ہے۔

(مناقب الاقطاب الاربعہ شیخ یونس بن ابراہیم السامرائی)

آپؒ رمزِ تصوف اور رازِ طریقت آشکار کرتے ہوئے کبھی کبھار فرمایا کرتے تھے: ”ما رایت أقرب ولا أسهل طريقاً إلى الله من الذل والافتقار والانكسار بتعظيم أمر الله والشفقة على خلق الله والاقتداء بسنة رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم“

یعنی ''میں نے اللہ سبحانہ وتعالیٰ تک پہنچنے کا اِس سے زیادہ سہل اور قریب ترین کوئی راستہ نہیں دیکھا کہ رضائے الٰہی کی خاطر تواضع وانکسار اختیار کی جائے، خلقِ خدا کے ساتھ لطف ونرمی سے پیش آیا جائے اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کی پیروی میں زندگی کا سفر طے کیا جائے''۔

خدمتِ خلق کا عنصر آپؒ کی حیاتِ طیبہ میں بہت غالب نظر آتا ہے۔ اگر کسی بیمار کا سن لیتے تو وہ خواہ کتنی ہی دور کیوں نہ سکونت پذیر ہو، اس کی عیادت کے لیے ضرور جاتے تھے۔ اور (بعدِ مسافت کے باعث) ایک دو دن کے بعد اُدھر سے لوٹتے تھے۔ نیز عالم یہ تھا کہ راستے میں جا کر اندھوں کی آمد کا اِنتظار کرتے کہ ان کا ہاتھ پکڑ کر انھیں منزل تک پہنچا ئیں۔ اور جب بھی کوئی بزرگ دیکھتے، انھیں علاقے تک پہنچا آتے اور اہلِ علاقہ کو نصیحت فرماتے کہ لوگو! میرے حضور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانِ عظمت نشان ہے: من أكرم ذا شيبة يعني مسلماً سخر الله له من يكرمه عند شيبته۔ یعنی ''جس نے کسی بوڑھے مسلمان کی خدمت وتکریم کی، اللہ سبحانہ وتعالیٰ اس کے اپنے بڑھاپے میں کسی کو اُس کا سہارا اور خدمتی بنا دے گا''۔

ایک مرتبہ اپنے سلسلے کا نشانِ امتیاز بیان کرتے ہوئے فرمایا: طريقنا طريق نقي وإخلاص فمن أدخل في عمله الرياء والفجور فقد بعد عنا وخرج منا۔ یعنی ''ہمارا طریقہ مبنی بر اخلاص اور بالکل صاف وشفاف ہے، لہٰذا یاد رہے کہ جس کے عمل سے ریا و نمود اور فسق وفجور کی بو آنے لگے، پھر اس کا ہم سے کوئی تعلق نہیں ہے اور اس کا قدم ہمارے دائرہ طریق سے باہر نکل چکا ہے''۔

طريقي دين بلا بدعة، وهمة بلا كسل، وعمل بلا رياء، وقلب بلا شغل، ونفس بلا شهوة۔ یعنی ''میرا طریقہ یہ ہے کہ دین میں بدعت کی آمیزش نہ ہو۔ ہمت سستی پر غالب ہو۔ عمل ریا سے پاک ہو۔ (یادِ محبوب میں محویت کے باعث) قلب دیگر مشغولیات سے آزاد ہو۔ اور نفس شہوت کے بکھیڑوں سے دور ہو''۔

(مناقب الاقطاب الاربعہ شیخ یونس بن ابراہیم السامرائی)

## تصنیفات وتالیفات

سید احمد رفاعیؒ نے توحید وتصوف اور اخلاقِ حمیدہ پر مشتمل بہت سی مفید و گراں قدر کتابیں اپنے پیچھے چھوڑی ہیں۔ حاجی خلیفہ نے اپنی کتاب کشف الظنون میں بعض کا ذکر کیا ہے، جب کہ کچھ کا ذکر سید محمد ابوالہدیٰ الصیادی کی تصنیف میں ملتا ہے۔ ہمارے علم کے مطابق شیخ الرفاعیؒ کی تصانیف حسب ذیل ہیں: البرهان المؤيد، الحكم الرفاعية، الأحزاب الرفاعية، النظام الخاص لأهل الاختصاص، الصراط المستقيم في تفسير معاني بسم الله الرحمٰن الرحيم، الرؤية، الطريق إلى الله، العقائد الرفاعية، المجالس الأحمدية، تفسير سورة القدر، حالة أهل الحقيقة مع الله، الأربعين، شرح التنبيه، -ست مجلدات- رحيق الكوثر، البهجة في الفقه۔ اس میں کچھ تو مطبوعہ ہیں، بعض تا ہنوز مخطوطہ ہیں اور بیشتر فتنہ تا تار کی نذر ہو گئیں۔

## وفاتِ حسرت آیات

زندگی کے آخری موڑ پر پہنچ کر حضرت شیخ احمد رفاعیؒ پیٹ کے ایک شدید مرض میں مبتلا ہو گئے، جس نے مہینہ بھر آپؒ کو صاحبِ فراش رکھا اور پھر آگے چل کر یہی مرض، مرضِ مرگ کی شکل اختیار کر گیا۔ چنانچہ 66 سال کی عمر پا کر جمعرات 12-جمادی الاولیٰ 578ھ کو شریعت وطریقت کا یہ آفتاب عالم تاب ہمیشہ کے لیے غروب ہو گیا۔ آپؒ اپنے دادا شیخ یحییٰ بخاریؒ کے گنبد تلے عراق کے مقام اُم عبیدہ میں مدفون ہوئے، جو زیارت گاہِ ہر خاص وعام ہے۔

(مناقب الاقطاب الاربعہ شیخ یونس بن ابراہیم السامرائی)

(آزاد دائرۃ المعارف، وکیپیڈیا سے ماخوذ)

**نوٹ** جو احباب حضرت شیخ احمد رفاعی نور اللہ مرقدہٗ سے روحانی فیض حاصل کرنا چاہیں، ان کو چاہیے کے روزانہ باوضو، پاک وصاف بستر پر سوئیں اور 100 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر حضرتؒ کو ایصالِ ثواب کریں۔

# تصوف کی تعلیم کا خلاصہ اور تصوف کی مشہور اصطلاحات

پیر صوفی غلام سرور شباب قادری مدظلہٗ (سجادہ نشین دربار عالیہ حضرت صوفی بہادر علیؒ حویلی لکھا)

## اشد ضروری معلومات

پہلے مرید کو یہ معلوم ہونا ضروری ہے کہ تصوف کی تعلیم کا خلاصہ کیا ہے؟ اور تصوف کی مشہور اصطلاحات کا کیا مطلب ہے؟ یاد رکھیں! کہ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات کو سمجھنا چاہئے کہ یہ تصوف اور دین اسلام کی بنیاد ہے۔

## ذات

ایک ہستی ہے جس کو واجب الوجود کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ وہ بغیر اجزاء کے کُل ہے۔ وہ سب پر محیط ہے۔ لیکن خود احاطہ سے باہر ہے۔ وہ کسی علم میں نہیں سما سکتی۔ وہ قید میں نہیں آسکتی۔ اس کو زوال و تغیر نہیں ہے۔ سب چیزیں اُسی سے موجود ہیں۔ مگر وہ کسی سے موجود نہیں ہے اور زمین و آسمان میں اُس کے سوا اور کچھ بھی اُس کے غیر نہیں پایا جاتا۔ اس واسطے بس وہ ایک ہی ہے۔ اور کوئی اُس کا شریک نہیں۔ نہ وہ کسی سے پیدا ہوئی اور نہ کوئی اُس سے پیدا ہوا۔ مگر اُس کی شناخت بغیر ناموں اور صفات اور اُن کے مظاہر کے محال ہے۔ اس واسطے صفات و اسماء کا عرفان مقدم ہے۔

## صفات

جب وہ ہستی مطلق مرتبہ ظہور میں کسی خاص تجلّی کے ساتھ جلوہ گر ہوتی ہے تو اسی شانِ ظہور کو صفت کہتے ہیں۔ مثلاً جب مخلوق ظاہر ہوئی تو معلوم ہوا کہ ذات کی صفتِ خالقی نے تجلّی کا جلوہ دِکھایا۔ ذات کی بے شمار صفات ہیں۔ مگر وہ سب ذات سے جُدا اور غیر نہیں ہیں۔ گو ہر صفت دوسری صفت سے اور ذات تمام صفات سے جدا اور الگ معلوم ہونے لگتی ہے۔ حقیقت میں سب ایک ہی ہیں۔ جدا بالکل نہیں۔ مثلاً پھول کی خوشبو اس کی صفت ہے جو چمن کی ہوا کو معطر کرتی ہے۔ مگر وہ پھول کی ذات سے جدا نہیں کہی جاسکتی۔ فارسی کا مقولہ ہے کہ

اُو درمن و من در وے چوں بُو بگلاب اندر

جس طرح ذات قدیم ولازوال ہے۔ اِسی طرح اس کی صفات بھی قدیم وازلی بے زوال ہیں۔ نہ ذات کا ادراک حقیقی ممکن نہ صفات کا۔ ذات میں وحدت ہے اور صفات میں گونا گوں کثرت۔ مگر چونکہ صفات ذات سے جدا نہیں۔ اس لیے ان کی کثرت بھی دید و شنید کی ہے۔ ورنہ وحدت ہی وحدت ہے۔

## ہمہ اوست

ہمہ اوست اسی کو کہتے ہیں کہ سب کچھ وہی ایک ذات ہے۔ اس کے سوا اور غیر کچھ بھی نہیں ہے۔ اور یہ جو کچھ نظر آتا ہے۔ ذاتِ یکتا کے غیر نہیں ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید فرقان حمید میں ہے۔ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ۔ (اور وہ اللہ ہر چیز پر احاطہ کیے ہوئے ہے) اور دوسری آیت میں ہے کہ وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ۔ (اور وہ اللہ تمہارے ساتھ ہے تم کہیں بھی ہو) اور تیسری آیت میں ہے کہ اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ۔ (تم جس طرف بھی دیکھو اللہ کی ذات اِدھر بھی موجود ہے)۔

## پیرومرشد اور مرید کیا ہے؟

جاننا چاہئے کہ اہلِ سلوک مُرید کو طالب کہتے ہیں اور طالبِ راہِ حق کو رفیقِ سفر کے بغیر چارہ نہیں اور رفیق شیخ (پیرومرشد) کو کہتے ہیں۔ جو منازلِ سلوک کا راہِ کار رہتا ہے۔ علمِ طریقت کا استاد پیرومرشد ہوتا ہے اور اس کے دائرہ شاگردی میں شامل و داخل ہونے کو بیعت کہتے ہیں۔

## سالک

سیر الی اللہ کرنے والے کو سالک کہتے ہیں اور ان کی چند اقسام ہیں۔

### محض سالک

یعنی راہِ طریقت پر چلنے والا اور منازل طریقت کو مجاہدہ اور ریاضت سے طے کرنے والا۔

### سالک مجذوب

اس کو کہتے ہیں کہ اثنائے سلوک میں بفضل ایزدی یکا یک ایسا جذبہ پیدا ہو جائے جو دفعۃً اس کو واصل بحق کر دے۔

### مجذوب سالک

اس کو کہتے ہیں جس کی ابتدا جذبہ سے ہو اور اس کے بعد وہ راہِ طریقت مجاہدہ اور ریاضت سے طے کر کے واصل بحق ہو جائے۔

### مجذوب محض

وہ ہے کہ جس پر جذبہ الٰہی وارد ہو اور بہت سے اسرار اس پر منکشف ہو جائیں۔لیکن وہ بوجہ حالت محویت کے اور جوشِ عشق کے قواعد سلوک پر نہ چل سکے اور طریقہ اہل ارشاد کے مطابق راہ طریقت کے جملہ مراتب نہ طے کر سکے۔اور مقام بقاء بعد الفناء تک نہ پہنچے، اس وجہ سے مجذوب محض قابل تقلید نہیں ہوتے۔سب سے افضل مرتبہ سالک مجذوب کا ہے۔اس کے بعد مجذوب سالک کا ہے۔اور بعض صوفیائے کرام فرماتے ہیں کہ سب سے اعلیٰ مرتبہ مجذوب سالک کا ہے۔پھر سالک مجذوب کا پھر سالک محض کا پھر مجذوب محض کا۔

''آپ سے پوچھتے ہیں کہ وہ خرچ کیا کریں؟ آپ کہہ دیجئے جو مال تم خرچ کرو وہ ماں باپ کیلئے ہے اور رشتہ داروں اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافروں کیلئے ہے اور تم جو کچھ بھی بھلائی کرو گے اللہ تعالیٰ کو اس کا علم ہے''۔ (البقرہ:۲۱۵)

## انتقالِ پُر ملال

*......شیخ العرب والعجم مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ کے شاگردِ رشید، مولانا شیخ عبدالحق صاحبؒ، شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند کا 30 دسمبر 2016 کو سانحۂ ارتحال ہوا۔

*......رئیس المحدثین، تلمیذِ رشید مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ، حضرت مولانا سلیم اللہ خان صاحب رحمہ اللہ، صدر وفاق المدارس پاکستان کی 15 جنوری کو وفات ہوئی۔

*......ایک ایسی ہستی جو عرب میں ایشیا کی ترجمان اور سرتا پیر علم وعمل سے آراستہ تھی، حرم مکہ جن کی تقاریر ومواعظ سے گونجتا تھا، 16 جنوری کو پیر طریقت حضرت مولانا عبدالحفیظ مکی رحمہ اللہ خلیفہ شیخ العرب والعجم مولانا زکریا صاحب مہاجر مدنی قدس سرہ کا ساؤتھ افریقہ میں وصال الی الحق ہو گیا۔

*......17 جنوری کو ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے مدیر جناب مولانا علی آفاق صاحب کی والدہ محترمہ قضائے الٰہی سے وفات پا گئیں۔

قارئین سے درخواست ہے کہ تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ایصالِ ثواب کریں اور سب مرحومین کے اخروی سفر کی تمام منازل کی آسانی اور عافیت کی دعا فرمائیں۔اللہ جل جلالہ ان سب کو جنت کا اعلیٰ سے اعلیٰ مقام عطا فرمائیں۔آمین

زندگی کی سب سے بڑی حقیقت ''موت'' ہے، جس کا سامنا ہر کسی کو کرنا ہی کرنا ہے۔ ہر نکھرتی ہوئی صبح اور ہر ڈھلتی ہوئی شام کسی نہ کسی شخص کیلئے منتہائے زیست کا پیغام لاتی ہے۔پھر اس شخص کو دارالفناء سے دارالبقاء کی جانب کوچ کر جانا ہوتا ہے۔

موت سے کس کو رستگاری ہے — آج وہ کل ہماری باری ہے

ہمارا ادارہ اور تمام اراکین ان سب لواحقین کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔

## جادو کی حقیقت، اس کا توڑ، اس کا شافی علاج، اس کے پراسرار حقائق، کالے جادو کا توڑ، مصر کا جادو، جادوگروں کی آپ بیتی اور جادو شکن دعائیں جیسے اہم موضوعات پر انتہائی اہم کتب

**5 کتب خریدنے پر خصوصی ڈسکاؤنٹ حاصل کریں**

**کتب خانے، بُک سٹالز، بُک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لیے رابطہ فرمائیں۔**

| نام کتاب | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| جعلی عاملوں اور جادوگروں کے پر فریب ہتھکنڈے | محمد انور بن اختر مبین | 465 |
| جادو کا شافی علاج | شیخ عبد السلام | 200 |
| جادو کا توڑ | محمد حسین آزاد | 300 |
| اسم اعظم سے جادو کا توڑ | ڈاکٹر حشمت جاہ | 170 |
| سورۃ مزمل سے جادو کا توڑ | ڈاکٹر حشمت جاہ | 170 |
| جادو، علم نجوم، پامسٹری اور جنات کی حقیقت | روفیسر عبد اللہ شاہین | 99 |
| کالا جادو اور مستند روحانی علاج (حصہ اول، دوم) | محمد جاوید قادری | 520 |
| جادو، جنات، آسیب، سایا کا قرآنی آیات سے علاج | مولانا محمد طاہر | 120 |
| کالا جادو کا توڑ اور مستند روحانی علاج | مولوی محمد صالح نقشبندیؒ | 260 |
| اسم اعظم سے جادو کا توڑ | مولوی محمد صالح نقشبندیؒ | 160 |
| جادو جنات کے پراسرار حقائق اور آزمودہ روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| جادو، جنات اسلام اور جدید سائنس | حکیم طارق محمود چغتائی | 400 |
| روحانیات جادو اور ہم | حکیم طارق محمود چغتائی | 225 |
| کالی دنیا اور کالا جادو وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات | حکیم طارق محمود چغتائی | 600 |
| اسم اعظم سے جادو کا توڑ | محمد اشفاق | 180 |
| شعبدہ بازی، جادو کے کھیل | رحمت مرزا مرحوم | 210 |
| جادو کی قدیم کتاب | باوا دیال | 390 |
| جادو اور جادوگر | باوا دیال | 210 |
| مصر کا جادو | سوامی ہنس راج گوپی | 270 |
| جادوگروں کی آپ بیتی المعروف منتروں کے خفیہ | بابا بڈھے شاہ | 220 |
| اصل بنگال، سحر بنگال کا جادو | بابا بڈھے شاہ | 250 |
| کالے جادو کا توڑ | شوکت علی شاکر | 300 |

| نام کتاب | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| جادو سے علاج، علاج خفیہ المعروف منتروں سے علاج | بابا بڈھے شاہ | 180 |
| جادو کا آسان اور شرطیہ علاج (حصہ دوم) | سید علی حسین شاہ | 1000 |
| فن جادوگری | صفدر شاہین | 50 |
| جادو ٹونہ کے فرد اور معاشرے پر خطرناک اثرات | الشیخ صالح بن فوزان | 50 |
| کالا جادو (جنات سحر آسیب کا روحانی علاج) | سید شکیل شاہ | 250 |
| جادو کا علاج | عبد السلام بالی صاحب | 250 |
| جادو کا توڑ | ڈاکٹر ابو علی ارسلان | 150 |
| جادو اور آسیب کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 600 |
| جادو حقیقت اور علاج | نجمہ مشتاق | 60 |
| پتھروں سے جادو ٹونے کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| کالے جادو کی حقیقت اور توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| قرآنی سورتوں سے جادو کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| درود شریف سے جادو ٹونے کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| اسماء الحسنیٰ سے جادو ٹونے کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| جادو جنات سے مکمل شرطیہ نجات | حکیم عبد الرؤف | 500 |
| 500 سوال و جواب برائے جادو و جنات | رضا عبد اللہ پاشا | 550 |
| تسخیر ہمزاد المعروف پُراثر جادو | صوفی سعادت علی مراد آبادی | 150 |
| سحر یا جادو کا توڑ | مفتی اقبال احمد کھرل | 220 |
| کالے جادو کا قرآنی علاج | محمد جاوید قادری | 200 |
| تسخیر موکلات مع جنات جادو کا توڑ | سید ریاض علی شاہ بخاری | 300 |
| جادو کا مستند علاج | ابو الکاشف کشفی قلندری | 300 |
| جادو اور مذہب | اکٹر محمد صدیق | 400 |
| جادو شکن دعائیں | علامہ ذوالفقار حسین جعفری | 250 |
| خاص نمبر (سحر، جادو، محبت، عداوت) | خالد اسحاق راٹھور | 350 |
| جادو ٹونے کا علاج | | 35 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا۔**

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور 042-35410586, 0332-4487877, 0322-4773786

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com

علمائے کرام اور مفتیانِ عظام کیلئے مفت خدمات goo.gl/XJ9AKu

# اللہ تعالیٰ کے حکم اور رضا میں کیا فرق ہے؟

مفتی نورالحق نورانی

اوامر کو بجالانے اور نواہی کو ترک کرنے سے متعلق اللہ تعالیٰ نے جو کچھ صادر کیا ہے، وہ احکام (حکم کی جمع) ہیں۔ جیسے ارشاد ہے:

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ (النسآء:۵۹)

’’اے ایمان والو! اللہ کی اطاعت کرو اور رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی اطاعت کرو اور اپنے میں سے (اہلِ حق) صاحبانِ امر کی‘‘۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَاشْكُرُوْا لِلّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿۱۷۲﴾ (البقرۃ:۱۷۲)

’’اے ایمان والو! ان پاکیزہ چیزوں میں سے کھاؤ جو ہم نے تمہیں عطا کی ہیں اور اللہ کا شکر ادا کرو، اگر تم صرف اسی کی بندگی بجالاتے ہو‘‘۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوا الرِّبٰوٓا اَضْعَافًا مُّضٰعَفَةً ۠ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۳۰﴾ (اٰلِ عمران:۱۳۰)

’’اے ایمان والو! دوگنا اور چوگنا کر کے سود مت کھایا کرو اور اللہ سے ڈرا کرو تاکہ تم فلاح پاؤ‘‘۔

یہ احکامِ الٰہی کی چند ایک مثالیں ہیں۔ قرآنِ مجید میں بے شمار مقامات پر اللہ تعالیٰ نے اپنے احکام بیان فرمائے ہیں۔

سوال کے دوسرے حصے میں اللہ تعالیٰ کی خواہش کی وضاحت پوچھی ہے۔ خواہش کا لفظ اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرنا درست نہیں، بلکہ اس کی بجائے رضا کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے احکام، صریح اور واضح انداز میں بیان کردیے ہیں اور انسان کو بتا دیا ہے کہ اوامر کو بجالانے اور نواہی کو ترک کرنے سے میں راضی ہوتا ہوں، مگر انسان کو ان اوامر و نواہی کے بجالانے پر مجبور نہیں کیا۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۣ فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ (الکھف:۲۹)

’’اور فرما دیجئے کہ (یہ) حق تمہارے رب کی طرف سے ہے، پس جو چاہے ایمان لے آئے اور جو چاہے انکار کردے‘‘۔

اور فرمایا:

وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ﴿۱۰﴾ (البلد:۱۰)

’’اور ہم نے اسے (خیر و شر کے) دو نمایاں راستے (بھی) دکھادیے‘‘۔

اللہ تعالیٰ نے جن چیزوں پر انسان کو اختیار و ارادہ کی آزادی بخشی ہے، ان پر اسے اجر دینے اور مواخذہ کرنے کا وعدہ بھی فرما رکھا ہے۔ یہ اختیار و ارادہ انسان کا ذاتی نہیں ہے، بلکہ اللہ تعالیٰ ہی کا عطا کردہ ہے اور اس کا استعمال اگر انسان، اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق کرے تو اس سے رضائے الٰہی عطا ہوتی ہے۔ رضا، اللہ تعالیٰ اور بندے، دونوں کی جانب سے ہوتی ہے۔ قرآن کریم نے اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے رضوان کا لفظ مخصوص کیا ہے۔ بندے کے راضی ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہ حق تعالیٰ سے راضی ہو، دین مبین اسلام سے راضی ہو، اللہ کے اس رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے راضی ہو جنہوں نے یہ دین مبین ہم تک پہنچایا اور اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر دل سے یقین رکھے اور اپنے اوپر آنے والی آزمائشوں اور مصیبتوں کو سکون اور اطمینان سے قبول کرے۔ پس جو شخص اللہ کی رضا کو حاصل کرنے کی کوشش کرے، اسے اپنا نصب العین بنائے اور اس کی خاطر پیہم کوشش کرے تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہے۔

واللہ و رسولہ اعلم بالصواب۔

# یا مالک الملک کے خواص اور اثرات ... حضرت مولانا نظر شاہ کاشمیریؒ

## یا مالک الملک کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک جلالی ہے اور اس کے اعداد دو سو بارہ (۲۱۲) ہیں۔

### نفس پر صاحبِ قوت و صاحبِ تصرف ہو

اپنے نفس پر اپنا اثر جمانے کے لیے ہر روز سو (۱۰۰) مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے، اپنے نفس پر اور دوسروں کے نفس پر صاحب قوت و صاحبِ تصرف ہو جائے۔

### حصولِ جاہ و حکومت

اور اگر کوئی حصولِ جاہ و حکومت حاصل کرنے کے لیے روزانہ پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ خالی مکان میں، ترکِ حیوانات کے ساتھ پڑھے اور ایک سال تک پڑھتا رہے، اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرے۔

### وسعتِ رزق حاصل ہو

اور اگر کوئی وسعتِ رزق کے لیے پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ مذکورہ طریقہ سے بلا قیدِ مدت پڑھے، اپنے رزق میں اضافہ ہو۔

### فقیر مالدار بن جائے

مشائخ کا مقولہ ہے کہ جو شخص اس اسم کو یا ذوالجلال ولاکرام کے ساتھ ملا کر وظیفہ پڑھے، اگر فقیر ہو، مالدار ہو جائے۔

یا مالک الملک کا نقش معظم

۷۸۶

| م | ا | ل | ک | ا | ل | م | ل | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

| ک | ل | م | ل | ا | ک | ل | ا | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ک | م | ل | ل | ک | ا | ا | م |
| ل | ل | ک | ا | م | م | ک | ل | ا |
| م | م | ل | ا | ل | ا | ک | ک | ل |
| ا | ل | ا | ک | ر | ل | م | م | ل |
| ک | ک | ل | م | ل | م | ا | ل | ا |
| ا | م | ک | ل | م | ا | ل | ک | ل |
| ل | ا | ا | م | ک | ل | ل | م | ک |

# درودِ معظم کے فضائل

شیخ محمود علی

روایت ہے کو جو کوئی اس درودِ معظم کو ایک مرتبہ پڑھے، ثواب ایک لاکھ درود کا پائے اور آگ دوزخ کی اس پر حرام ہو اور قیامت کے دن اس درود پڑھنے والے کا چہرہ چودھویں کے چاند کی طرح چمکتا ہو گا اور مجلس میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور حوض کوثر پہ بیٹھے گا۔ اور یوں بھی روایت میں آیا ہے کہ اس درود معظم کو سو مرتبہ بعد نمازِ عشاء کے یا نمازِ مغرب کے پڑھے، دیکھے گا خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اور اس درود کی فضیلت بہت ہی ہے مگر اس جگہ مختصر کر کے لکھی گئی۔ درودِ معظم و مکرم یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللّٰھم صل علی محمد بعدد انفاس المخلوقات و صل علی محمد بعدد اشعار الموجودات و صل علی محمد بعدد سوا کن الارضین والسموات وصل علی محمد بعدد حروف اللوح والدعوات و صل علی محمد بعدد کل المعدودات والمعلومات من اول ازلہ و اوسط حشرہ و اخر بقائہ و آلہ الطیبین الطاھرین برحمتك یا ارحم الرحمین۔

# سورۂ اعراف کے اعمال

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ

## ظالم شفقت اور نرمی سے پیش آئے

اس کی خصوصیت یہ ہے کہ اگر کوئی شخص اس سورۃ کی تین مرتبہ تلاوت کر کے کسی ظالم کے دربار میں پہنچ جائے تو وہ اپنی شقاوت قلبی کے باوجود موم کی طرح پگھل جاتا ہے اور شفقت اور نرمی سے پیش آنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ یہ عمل ہزاروں لوگوں کا آزمودہ ہے۔ اس عمل پر شک کرنا بھی کفر ہے۔

## غم سے نجات

اگر کوئی شخص کسی غم اور حزن وملال میں مبتلا ہو تو وہ اس سورۃ کی پہلی دو آیات

الٓمّٓصٓ ۝١ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝٢ کو نماز فجر کے بعد اپنا دایاں ہاتھ اپنے سینے پر رکھ کر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھے۔

## فالج اور لقوے کا علاج

درج بالا آیات کو اگر چینی کی طشتری پر لکھ کر شہد سے دھو کر اس مریض کو چٹائیں جو فالج اور لقوے میں مبتلا ہو تو اللہ کے فضل وکرم سے فوراً آرام ملے اور صحت نصیب ہو۔ اس آیت کا عامل اگر فالج یا لقوہ زدہ شخص کے اوپر یہ آیت تیرہ (۱۳) مرتبہ پڑھ کر دم کردے تو فوراً آرام ملے اور تیرہ (۱۳) دن روزانہ اسی طرح دم کرنے سے بیماری سے کلی طور پر نجات عطا ہو۔

## پہلی دو آیات کا عامل بننا

عامل بننے کا طریقہ یہ ہے کہ ان آیات کو روزانہ تین ہزار سات سو (۳۷۰۰) مرتبہ لگاتار سات (۷) دن تک پڑھیں۔ ان شاء اللہ اس آیت کے عامل بن جائیں گے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد روزانہ اس آیت کو ایک سو تین (۱۰۳) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائیں تاکہ عمل برقرار رہے۔

## پہلی دو آیات کے نقش کے فوائد

اگر عامل ان آیات کا نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے تب بھی مریض کو موذی مرض سے نجات ملے۔ ان آیات کا نقش اس شخص کے لیے بھی مفید ہے جو کسی بھی طرح کے رنج میں مبتلا ہو اور اس شخص کے لیے مفید ہے جو فالج یا لقوے کی بیماری کا شکار ہو۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۳۶۸ | ۳۷۱ | ۳۷۴ | ۳۶۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۷۳ | ۳۶۲ | ۳۶۷ | ۳۷۲ |
| ۳۶۳ | ۳۷۶ | ۳۶۹ | ۳۶۶ |
| ۳۷۰ | ۳۶۵ | ۳۶۴ | ۳۷۵ |

اس نقش کو لکھ کر تیرہ (۱۳) مرتبہ مذکورہ آیات کو پڑھ کر اگر نقش پر دم کر دیا جائے تو اس نقش کی قوت بڑھ جاتی ہے اور فوری اثرات بفضل خداوندی سامنے آتے ہیں اور مریض کو فوراً سکون و آرام ملتا ہے۔

## دورانِ سفر اجنبی جگہ میں غیبی امداد

انسان دورانِ سفر اکثر پریشان اور تنگی کا شکار ہو جاتا ہے۔ اس طرح کے حالات اگر ایسے علاقے میں پیش آجائیں جہاں کوئی شناسا نہ ہو تو اور بھی دقت اٹھانی پڑتی ہے۔ ایسی صورت حال میں سورۂ اعراف کی یہ آیت

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝١٠ (الاعراف:۱۰)

تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ کھڑے ہو کر پڑھنے سے کسی بھی اجنبی کے ذریعہ مدد ملتی ہے یا کسی بھی طرح غیب سے سامانِ سفر مہیا ہو جاتا ہے اور تنگی ختم ہو جاتی ہے۔ اس عمل کو لگاتار تین (۳) دن تک کرنا چاہیے۔ اس دوران غیب سے مدد ہو جائے گی۔ اور مبتلا انسان کو اجنبی جگہ بھی ایسے لوگ مل جائیں گے جو اس کے لیے سب کچھ کرنے کو تیار ہو جائیں گے اور اللہ کے فضل وکرم سے بھرپور مسافر کی مدد کریں گے۔

اس آیت کا نقش دورانِ سفر کی صعوبتوں اور دشواریوں کو دور کرنے میں باذن اللہ، مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اور راستے کی رکاوٹوں اور موانعات سے ذریعۂ حفاظت بنتا ہے۔ اس نقش کو دھاری دار کپڑے میں پیک کر کے اپنے ساتھ رکھنا چاہیے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۸۴۴ | ۸۴۷ | ۸۵۰ | ۸۳۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۴۹ | ۸۳۸ | ۸۴۳ | ۸۴۸ |
| ۸۳۹ | ۸۵۲ | ۸۴۵ | ۸۴۲ |
| ۸۴۶ | ۸۴۱ | ۸۴۰ | ۸۵۱ |

# اعمال رزقِ حلال

تالیف: فیصل حمید قیمت: 300 روپے فوٹوسٹیٹ: امپورٹڈ پیپر

☆عمل رزق مصطفائی ☆نقش بسم اللہ شریف ☆عمل خاص برائے وسعت رزق ☆عمل رزق اوجِ شمس والا ☆عمل سورج گرہن ترقی رزق ☆عمل برائے ترقی ملازمت ورزق ☆نقش معظم برائے وسعت رزق ☆نقش خاص وسعت رزق ☆عمل وسعت رزق اسماء حسنیٰ والا ☆شرف مشتری کا عظیم عمل برائے رزق ☆عمل ادائیگی قرض ووسعت رزق ☆عمل کشائش ☆عمل جمعۃ الوداع (ترقی رزق اور برکت) ☆ کاروبار وترقی رزق ☆عمل تنگی اور ذلت دور کرنے کا ☆عمل "یاباسط" برائے رزق وروزی ☆افزونی رزق ودولت ☆ادائیگی قرض توسیع رزق حل المشکلات ☆برکت دکان وکاروبار کے لیے عمل ☆نقش دوائر برائے حصول دولت ☆عمل رزق چراغ والا ☆لوح نورانی وسعت رزق ☆عمل حصول رزق ☆عمل روزگار وملازمت حاصل کرنا ☆کشائش رزق وعلوئے مرتبت کا عمل ☆عمل رفع افلاس ☆عمل طلب مال ☆عمل فراخی رزق وزیادتی آمدن ☆عمل حصول ملازمت ☆ کاروباری بندش قرض کی ادائیگی، معاشی تنگی ☆مقبول ترین دعا برائے وسعت رزق ☆عمل کثرت مال ورزق اور حصول دولت ☆ لوح استحکام زحل (وسعت رزق کے لیے) ☆طلسم رزق ☆تحویل آفتاب کا مجرب عمل برائے وسعت رزق..........وغیرہ

# اسرار قلمی ڈائری (فوٹوسٹیٹ: امپورٹڈ پیپر)

تصنیف: فقیر اللہ خان قادری قیمت: 800 روپے

☆عمل حاضرات ☆عمل ہمزاد ☆عمل جمیلہ پری ☆ حاضری جنات ☆ سورۂ اخلاص باموکل ☆ حاضری موکل ☆تسخیر جنات ☆ تسخیر مخفی ہمزاد ☆ حاضری شہنشاہ جنات ☆ قضائے حاجات ☆ برائے حاجت ☆ دستِ غیب ☆ رزق میں ترقی ☆ کشائش رزق ☆ عہدے میں ترقی کیلئے ☆ اسم اعظم اللہ الصمد ☆ ملازمت کیلئے ☆ منظوری درخواست ☆ ترقی دکان ☆ فراخی رزق ☆ برائے حب ☆ رشتے میں کامیابی کیلئے ☆ منتر برائے حب ☆ حاضری مطلوب ☆ برائے اور گمشدہ کیلئے ☆ موہنی منتر حب کیلئے ☆ تسخیر خلائق کا عمل ☆ حب اور مکھن زیادہ کرنے کیلئے ☆ محبوب حاضر آئے ☆ تسخیر ہمزاد ☆ درشن مہاراج ☆ حاضری حقے والا بابا ☆ حاضری دیوی ☆ حاضری برائے پریاں ☆ حاضری ہنومان ☆ منتر برائے ہر کام بند ☆ آیۃ الکرسی ہزاروی بندش کیلئے ☆ بربادی دشمن ☆ دشمن کو تکلیف دینے کیلئے ☆ دشمن کا پیشاب بند کرنا ☆ منتر برائے جدائی ☆ زبان بندی، بواسیر نکسیر کیلئے ☆ خواب بندی ☆ گاڑی کی حفاظت کیلئے ☆ بچے کے رونے کیلئے ☆ سانپ کے کاٹے کا دم ☆ شادی کے پیغام کیلئے ☆ اسلحہ کو بے اثر بنانے کیلئے..........وغیرہ وغیرہ

# بیاض رفاعی (فوٹوسٹیٹ: امپورٹڈ پیپر)

تالیف: غلام قادر الرفاعی قیمت: 600 روپے

☆ حروف تہجی ☆ جدول ساعات سبعہ سیارہ سعد نحس شب وروز ☆ برائے تسخیر موکل ☆ برائے زبان بندی ☆ برائے حصول دولت ☆ برائے حب ☆ برائے بغض وعداوت ☆ برائے یادداشت ☆ برائے حب ☆ طلسم عصائے موسیٰ علیہ السلام ☆ اعمال حاضرات ☆ روشن ضمیری کیلئے ☆ ہر کام میں فتح کیلئے ہاتھ پر باندھو ☆ واسطے روزی فتح ٹوپی میں رکھے ☆ واسطے محبت کے مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر جمعہ یا پیر کے روز جلاؤ ☆ واسطے دفع دردسر، سر پر باندھے ☆ دشمن کو بیمار کرنا ☆ دشمن برباد کرنا ☆ واسطے رہائی قیدی ☆ عداوت وجدائی کرنا ☆ واسطے مطلب دریافت ☆ برائے حب کاجل ☆ ہر مرض کیلئے طشتری پر لکھے ☆ اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو ☆ سورۃ الحمد شریف تسخیر عمل ☆ واسطے خواب بندی ☆ برائے حفاظت حمل ☆ برائے دفع شیطان ونفس پاک ☆ طلسمی انگوٹھی ☆ بسم اللہ شریف کے فوائد ☆ برائے افسران مہربان ☆ برائے حفاظت جان ومال وعزت ☆ برائے کسی کے گھر فساد کرنا ☆ برائے قیامت تک جدائی ☆ واسطے محبت کے ☆ برائے حب نایاب عطر ☆ ہر مقصد ہر حاجات کیلئے ☆ اسرار الٰہی عمل سورۃ یٰسین ☆ تسخیر محبوب ☆ اگر کوئی سخت مشکل پیش آئے..........وغیرہ

# اوراد و وظائف (فوٹوسٹیٹ: امپورٹڈ پیپر)

قیمت: 280 روپے

حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت قدس سرہ از شاہ عرشی شاہ نقشبندی علیہ الرحمۃ

☆ محبت الٰہی کے وظیفے ☆ حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی افزونی محبت اور زیارت کے وظیفے ☆ ایمان کی حفاظت اور ترقی کے وظیفے ☆ گناہوں کی معافی کے وظیفے ☆ عذاب قبر سے بچنے کے وظیفے ☆ نفس وشیطان کے مغلوب ہونے کے وظیفے ☆ صلوٰۃ التسبیح کی ترکیب ☆ تسخیر کے وظیفے اور محبت کے تعویذات ☆ استخارہ کی ترکیبیں ☆ ہر حاجت کے پورا ہونے کے لئے تعویذات اور وظیفے ☆ دشمن کے مغلوب ہونے کے وظیفے اور تعویذ ☆ نصیبے کی یاوری کے وظیفے اور تعویذ ☆ قرض کے ادا ہونے کے وظیفے ☆ اولاد پیدا ہونے کے وظیفے ☆ بچوں کی حفاظت اور تندرستی کے وظیفے اور تعویذات ☆ بچوں کی بیماریوں کے دور کرنے کے وظیفے اور تعویذات ☆ مسان کی بیماری کے دور کرنے کے وظیفے اور تعویذات ☆ ہر قسم کے درد دور کرنے کیلئے وظیفے اور تعویذات ☆ طاعون کی بلا سے محفوظ رہنے کے وظیفے ☆ جنات کو تابع کرنے کا وظیفہ ☆ نامردی کے دور ہونے کا وظیفہ ☆ مفلسی کے دور ہونے کا وظیفہ ☆ تنگی رزق دور ہونے کا وظیفہ ☆ لڑکا پیدا ہونے کا وظیفہ ☆ قید سے آزاد ہونے کا وظیفہ ☆ بدنصیبی دور ہونے کا وظیفہ ☆ کشائش رزق کا وظیفہ ☆ جن بھوت کے دور ہونے کا وظیفہ ☆ مصیبتوں سے آزاد ہونے کا وظیفہ ☆ دشمن کو برباد کرنے کا وظیفہ..........وغیرہ

# حافظ الحدیث والقرآن حضرت مولانا عبداللہ درخواستی نوراللہ مرقدہٗ کے اعمال

## مرتب: مولانا علی آفاق صاحب

### باؤلے کتے کے کاٹنے کے لیے

۱۔سورۂ فاتحہ وآخری چہارقل......سات سات مرتبہ پڑھیں۔اوّل و آخرسات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں اور ساتھ یہ بھی پڑھیں: ''الٰہی بحرمت خواجہ دوست محمد قندھاری رحمہ اللہ، الٰہی بحرمت شیخ عبدالقادر رحمہ اللہ''۔ پھر نمک پر دم کریں۔ تین دن تک اس کو کاٹنے کی جگہ ملتے رہیں اور چٹاتے رہیں۔

۲۔روٹی کے چالیس ٹکڑوں پر یہ آیت لکھیں اور ایک ٹکڑا روزانہ کھلائیں۔

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ﴿۱۵﴾ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ﴿۱۶﴾ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ﴿۱۷﴾ (الطارق:۱۵-۱۷)

### سفر میں حادثہ سے حفاظت کے لیے

آیۃ الکرسی پڑھیں پھر وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ ۖ وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ ؕ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿سورۃ الزمر: ۶۷﴾ پڑھیں۔ان شاءاللہ تعالیٰ حفاظت ہوگی۔

### اگر تھکان محسوس ہو

تھکان کے دور کرنے کیلئے ۳۳ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۴ مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ سوتے وقت پڑھ لیا کریں، تھکان ختم ہو جائے گی۔

### برائے دفعیہ سحر

۱۔(الف) سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْكَافِيْ اَعُوْذُ مِنْ شَرِّ عَدُوٍّ هُوَ اَقْوٰى مِنِّيْ بِرَبٍّ هُوَ اَقْوٰى مِنْهُ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور معوذتین ایک مرتبہ پڑھیں۔اول وآخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر مریض پر دم کریں۔

(ب)معوذتین کا تعویذ اس کے گلے میں ڈالیں۔

(ت) سات عدد سبز بیری کے پتے لے کر ان کو خوب رگڑ لیں۔ پھر ان کو بالٹی میں ڈالیں۔ پھر اوپر سے بالٹی میں پانی ڈالتے جائیں اور آیۃ الکرسی پڑھتے جائیں، ان پتوں کو پانی میں خوب حل کر لیں۔ پھر مریض کو اس سے تین گھونٹ پلائیں اور باقی سے اس کو نہلائیں۔ یہ عمل تین دن کریں۔

(ث) مٹی کے تین کورے پیالے لیں۔دیسی سیاہی سے ان میں سورۃ لم یکن پوری لکھیں۔پھر روزانہ ایک پیالہ میں پانی ڈال کر لکھی ہوئی سورت پی لیں۔ یہ عمل بھی تین دن کا ہے۔

۲۔(الف) چینی کی پلیٹ میں سورۃ فاتحہ لکھیں اور يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَا حَيُّ لکھیں۔اس میں پانی ڈال کر مریض کو پلائیں۔یہ عمل چالیس دن کرنا ہے۔

(ب) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ. وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ. فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ. فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ. وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ. قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ. اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى. پھر معوذتین سورتیں لکھیں اور مریض کے گلے میں ڈالیں۔

(ت) نیز ہر نماز کے بعد مذکورہ آیات ومعوذتین کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد علیم صاحب

## قرض کی ادائیگی کے لیے

قرض کی ادائیگی کے لیے روزانہ شام کو چالیس مرتبہ، جب دونوں وقت مل رہے ہوں، سورۂ اذا جاء نصر اللہ پڑھیں۔ آگے پیچھے تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ ان شاء اللہ قرض کی ادائیگی کے راستے بنیں گے۔

## جنگل میں ہر بلا سے امن

اگر جنگل میں جاوے تو اس کو پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے تمام بدن پر پھیر لے۔ تین بار ایسا کرے۔ ہر بلا سے امن میں رہے گا۔

## حاکم کے شر سے حفاظت

اگر حاکم کے پاس جاوے تو گیارہ گیارہ مرتبہ معوذتین پڑھ کر حاکم کی طرف بھی دم کرے اور اپنے اوپر بھی پھونکے۔ اس کے رعب دہشت وخطرہ سے محفوظ رہے گا۔

## نظرِ بد کے لیے

بچوں کو نظر بد سے محفوظ کرنے کیلئے مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر گلے میں ڈالے یا تین مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کر دے، ان شاء اللہ تعالی نظر بد سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں: اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّآمَّةٍ۔

## انسان اور جانور سے نظرِ بد کو دور کرنا

مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر مریض یا جانور کو پلائے یا انہی کلمات کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے جانور یا انسان کے گلے میں ڈال دے۔ ان شاء اللہ تعالی نظر بد سے نجات حاصل ہوگی۔

لَابَأْسَ اِذْهَبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا يَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ۔

## سوئی ہوئی قسمت کو بیدار کرنے کا روحانی راز

یکسوئی سے ہو کر خلوصِ دل سے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَيْهِ باوضو علیحدہ بیٹھ کر کم از کم سوا سوا لاکھ تین مرتبہ پورا کریں تاکہ خدا تعالی آپ کی توبہ قبول فرما کر گناہوں سے نجات دے اور آپ کا سویا ہوا بخت بیدار ہو کر فراخی رزق اور دینی و دنیوی ترقی درجات حاصل ہو۔

# نقلی پیر کی وجہ سے خاتون کی جان چلی گئی

ایم عرفان علی

ایسا ہی ایک اور واقعہ کچھ یوں ہے کہ ایک خاتون بیمار ہوگئیں۔ ان کے لواحقین مریضہ کو ہسپتال کے بجائے ایک جعلی پیر کے پاس لے گئے۔ پیر نے حسبِ معمول مریضہ کو دیکھ کر کہا کہ اس کے دشمنوں نے اس پر جادو کر دیا ہے۔ میں جادو تو اتار دوں گا، اس کا توڑ بھی کر دوں گا لیکن اتنے پیسے لوں گا۔ رقم بڑی تھی، پھر بھی لواحقین تیار ہوگئے اور مریضہ کا علاج شروع ہوگیا۔ جادو کا اثر زائل کرنے کے لئے کبھی کالا بکرا، کبھی دالیں اور کبھی سندور اور کبھی پانی دم کر کے دیا لیکن خاتون کو افاقہ ہونے کے بجائے مرض بڑھتا رہا۔

چند دنوں میں خاتون مریضہ کی حالت غیر ہونے لگی تو اسے سول ہسپتال لے جایا گیا۔ ڈاکٹروں نے مریضہ کے مختلف ٹیسٹ لئے، ایکسرے کرائے اور مختلف مرحلوں کے بعد بتایا کہ مریضہ کے دونوں پھیپھڑے ناکارہ ہو چکے ہیں، بیماری آخری اسٹیج پر ہے اور مریضہ چند دنوں کی مہمان ہے۔

اگر فوری طور پر مریضہ کا علاج ہو جاتا اور وہ فرضی پیر کے پاس نہ جاتی تو ممکن تھا اس کی جان بچ جاتی۔ نقلی پیر کے چکر میں اس کی جان چلی گئی۔

# درود شریف

حکیم صوفی عبدالرؤف نظامی (واٹر گنج، اوکاڑہ)

تخلیق کائنات کے شہ لولاک کی شان محبوبی تو دیکھئے کہ آپ ﷺ پر خالق کائنات کے صلوٰۃ پیہم کی مسلسل نوازشیں ہو رہی ہیں۔ فرشتوں کو بھی اس کا حکم ہے، وہ بھی صلوٰۃ کے تحفے ارسال فرمارہے ہیں اور اولاد آدم علیہ السلام میں امت محمدیہ ﷺ کو یہ شرف بخشا جارہا ہے۔

**''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی پاک ﷺ پر درود پڑھتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود اور سلام بھیجو''۔ (سورۃ احزاب)**

سورۃ احزاب کی یہ آیت شعبان کے مہینے میں نازل ہوئی۔ صوفیاء کرامؒ اس آیت کو قرآن کا قرآن کہتے ہیں۔

گورونانک سکھ مت کے بانی کو ہمارے رسول حضرت محمد ﷺ سے والہانہ عشق تھا وہ کہتے ہیں:

**''وید اور پران کا زمانہ گزر گیا۔ اب دنیا کی ہدایت کے لیے قرآن واحد کتاب ہے۔ سادھوؤں، مصلحوں، شہیدوں، پیروں، شیخوں اور قطبوں کو لامعلوم ثواب ملے گا، اگر وہ پاک رسول ﷺ پر درود بھیجیں گے۔ آدمی کے پیہم بے چین ہونے اور داخل جنم ہونے کا تناسب یہ ہے کہ اس کے دل میں پیغمبر اسلام کی قدر نہیں ہے''۔ (سہ ماہی مخدوم، بہادر شریف، انڈیا)**

میرے شیخ المکرم فرماتے تھے کہ ''کثرت سے درود شریف پڑھنے سے صرف فیض حاصل نہیں ہوتا رہے گا بلکہ دوعالم کی ساری مصیبتوں سے نجات کا سب سے آسان ذریعہ ہے''۔

درود شریف سے زیادہ کوئی وظیفہ مؤثر نہیں تو پھر آئیں کوئی سا بھی درود پاک لاکھوں کروڑوں کی تعداد میں پڑھیں۔ اس سے ہر وقت یادِ الٰہی کا دل میں شوق وذوق ہوگا۔ دنیا سے سلامتی ایمان لے کر آخرت کی طرف جائے گا۔ درود شریف کی برکت سے غیبی امداد ہوگی اور جہاں سے خیال وامید بھی نہ ہو، وہاں سے مدد ہو کر کام سرانجام پائیں گے۔

### ۱۔ درود شریف چشتیہ عالیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

### ۲۔ درود شریف اویسیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

### ۳۔ درود شریف غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَ الْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

### ۴۔ درود شریف خضریہ

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

### ۵۔ درود شریف ابراہیمی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

### ۶۔ درود شریف شوقیہ

اَللّٰھُمَّ نَوِّرْ قَلْبِیْ بِنُوْرِ شَوْقِکَ

ان میں سے ایک یا سب درود پاک کو سوا لاکھ، سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں اور تصور شیخ کے ساتھ یکسو ہو کر اور اجازت لے کر پڑھیں۔ لامحدود روحانی برکات حاصل ہوں گی۔

# جسمانی بیماریوں کا طبی و روحانی علاج

ڈاکٹر سید محمد مظاہر اشرف الاشرفی الجیلانی رحمۃ اللہ

## سارے جسم میں درد سے نجات کا روحانی و طبی علاج

رات کو پلنگ پر لیٹنے کیلئے جائیں تو پلنگ پر پیر پھیلا کر سات (۷) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کریں اور سارے جسم پر ہاتھ پھیرتے ہوئے ٹانگوں اور پاؤں تک لائیں۔ پھر پیر کا انگوٹھا چھو کر سیدھے ہاتھ اوپر اٹھا کر سیدھے چت لیٹ جائیں اور ہاتھ پیچھے چلے جائیں۔ اس طرح آپ تین (۳) منٹ لیٹے رہیں۔ پھر کروٹ لے کر سو جائیں۔

طبی علاج کے طور پر ایک کلو میٹھے سنترہ کا عرق لیں۔ اس میں ذائقہ کے مطابق اصلی شہد ملا کر روزانہ نہار منہ ایک کپ پی لیا جائے۔ ان شاء اللہ، مرض جاتا رہے گا۔

## شوگر سے نجات کا فقیری نسخہ

دو (۲) تولہ کالے تلوں کا تیل لے لیں اور چار (۴) عدد رس والے لیموں لیں۔ لیموں کا عرق کالے تل کے تیل میں ملا دیں اور خوب ہلا لیں۔ پھر اس کی آٹھ (۸) خوراک بنا لیں۔ مہینے کی پہلی تاریخ سے صبح نہار منہ یہ خوراک روزانہ پلائیں۔ آٹھ (۸) روز بعد دوا بند کر دیں۔ لیکن دوا کے ساتھ پرہیز میٹھی اور ہر بادی چیز کا ہوگا۔ دوا کے بند ہونے کے بعد یہ پرہیز مزید آٹھ روز جاری رہے یعنی پرہیز سولہ (۱۶) دن کا ہوگا۔ اس کے بعد حسبِ سابق سب کچھ کھائیں۔ دوا شروع کرنے سے قبل شکر ٹیسٹ کرا لیں۔ پھر سولہ (۱۶) روز بعد ٹیسٹ کرائیں۔ اس طرح تین (۳) ماہ یہ عمل دہرانے سے ان شاء اللہ شکر کا مرض ختم ہو جائے گا۔ یہ فقیری نسخہ ہے جو دعا کی طرح کام کرتا ہے۔

## چہرے پر نکلنے والے دانوں کا طبی علاج

سات (۷) روز تک ایک چھٹانک ہلدی، ایک چھٹانک تازہ ادرک، ایک چھٹانک پانی ڈال کر سل پر پیسیں۔ پھر رات کو سوتے وقت چہرہ پر لگا دیں۔ اس سے چہرہ پر جلن ہوگی۔ آگ جیسی لگے گی اور پھر خوب پانی نکلے گا۔ برداشت کریں۔ کچھ دیر بعد پانی نکلنا اور جلنا بند ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ سات (۷) روز میں یہ دانے غائب ہو جائیں گے اور کافی عرصہ سکون رہے گا۔ اگر بعد میں نکلیں تو پھر یہ عمل دہرا لیں۔

## مردانہ کمزوری ختم کرنے کا طبی علاج

املی کے بیج یا چنے ایک چھٹانک لیں۔ ان کے لال چھلکے پانی میں بھگو کر اتار دیں۔ پھر ان کو باریک پیس لیں اور شہد ملا کر ان کی گولیاں بنا لیں۔ یہ گولیاں بڑے چنے کے برابر ہوں۔ روزانہ صبح شام دو گولیاں کچے دودھ کے ساتھ لے لیا کریں۔

## مشت زنی کے مرض سے نجات کے لیے

عمل یہ ہے کہ صبح بعد نمازِ فجر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ''اعوذ باللہ من شیطان الرجیم'' اور پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ مکمل استغفار پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ شیطان سے نجات ملے گی۔

## ہر وقت سر میں درد رہنے کا طبی علاج

چاروں مغز...... گری بادام، گری پستہ، مصری، دکھنی مرچ (سفید گول مرچ) ہم وزن لے لیں۔ سب کو باریک پیس کر پھنکی بنا لیں۔ روزانہ صبح نہار منہ چھ (۶) ماشہ خوراک، ایک کپ دودھ کے ساتھ پی لیا کریں۔ ان شاء اللہ سر کا درد غائب ہو جائے گا۔

## شہوت کی زیادتی کو ختم کرنے کیلئے

سونے کیلئے بستر پر لیٹیں تو چت لیٹ کر شہادت کی انگلی اپنی ناف کے نیچے گاڑ کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اللہ الصمد پڑھا کریں اور تصور میں یہ رہے کہ آپ صبح تک کیلئے نفسانی خواہشات کو کیل ٹھوک رہے ہیں۔ اسی طرح صبح بعد نمازِ فجر چہرہ پر کپڑا ڈال کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ''اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم'' پڑھا کریں اور اللہ تعالیٰ سے دوران پڑھنے کے دعا کیا کریں ''یا اللہ! مجھے دن بھر شیطان رجیم سے محفوظ رکھ''۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں آپ اس موذی شیطانی مرض سے نجات پائیں گے۔

# دنیا کی ہر خیر کو حاصل کرنے اور ہر شر سے محفوظ رہنے والی ایک خاص قرآنی دعا

## پروفیسر ڈاکٹر فضل الٰہی

۱: امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ انہوں نے بیان کیا:

''نبی کریم ﷺ کی سب سے زیادہ کی جانے والی دعا یہ تھی:

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ: ۲۰۱﴾''[1]

ترجمہ: ''اے ہمارے! ہمیں دنیا میں [حَسَنَةً] دیجیے اور آخرت میں (بھی) [حَسَنَةً] اور ہمیں (دوزخ کی) آگ کے عذاب سے بچائیے''۔

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کی حضرت انس رضی اللہ عنہ کے حوالے سے روایت کردہ حدیث میں، آغازِ دُعا میں رَبَّنَآ کی بجائے اَللّٰھُمَّ ہے۔[2]

اس بنا پر اس دعا کے آغاز میں رَبَّنَآ یا اَللّٰھُمَّ جو بھی کہا جائے گا، درست اور صحیح ہوگا۔

۲: دنیا میں حَسَنَةً میں ...... بقول حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ ...... عافیت، کشادہ گھر، اچھی بیوی، فراخ رزق، علمِ نافع، عملِ صالح، آرام دہ سواری، عمدہ تعریف وغیرہ دنیا کی تمام (شرعی) مرغوب چیزیں داخل ہیں۔

(تفسیر ابن کثیر ۱/۲۶۱)

آخرت میں حَسَنَةً میں بلند ترین چیز جنت میں داخل اور ضمنی طور پر بڑی گھبراہٹ سے محفوظ رہنا، حساب میں آسانی اور آخرت کے دیگر اچھے معاملات شامل ہیں؛

دوزخ کی آگ سے نجات میں حرام کردہ چیزوں اور گناہوں سے بچاؤ کے اسباب کا میسر آنا اور شبہات اور ناجائز باتوں اور کاموں کا ترک کرنا بھی شامل ہے۔

(تفسیر ابن کثیر ۱/۲۶۱)

اس دعا نے ...... جیسے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ اور بعض دیگر علماء نے بیان کیا ہے ...... اپنے اندر دنیا کی ہر خیر کو سمو دیا اور ہر شر کو پھیر دیا۔

(تفسیر ابن کثیر ۱/۲۶۱-۲۶۲)

[1] صحیح بخاری، کتاب الدعوات، باب قول النبی ﷺ

[2] صحیح مسلم، کتاب الذکر والدعاء والتوبۃ والاستغفار، باب فضل الدعاء

# جادو اور جنات کا علاج سیکھنے والوں کے لئے خصوصی کورس

آج کل جادو اور جنات کے اثرات بہت زیادہ ہو گئے ہیں۔ نہ عوام محفوظ ہے اور نہ خواص۔ خصوصاً بڑے بڑے بزرگوں، مشائخ، مفتیان وعلمائے کرام پر بے شمار حملے ہو رہے ہیں۔ جہاں انسان عامل ہیں، وہیں جنات عامل بھی وار کر رہے ہیں۔ شیطان ابلیس بڑے بڑے شیاطین کو بڑوں کے پاس بھیجتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ خانقاہیں، مدارس، دینی جماعتیں وغیرہ...... سب بری طرح متاثر ہو رہی ہیں، اِس لئے جادو اور جنات کا علاج سیکھنا بہت ضروری ہو گیا ہے۔ خصوصاً گھر والوں اور قریبی لوگوں کے لئے تاکہ خدانخواستہ اثر ہونے کی صورت میں صحیح علاج کیا جا سکے۔ ورنہ مریض کسی غلط عامل کے ہتھے چڑھ جائے گا اور مالی، بدنی اور سب سے بڑھ کر ایمانی نقصان کروا بیٹھے گا۔ اور اس کا ذمہ دار کون ہوگا؟ سوچئے!!!

اس کورس میں بارہ چلّے کروائے جاتے ہیں۔ پہلے چھ چلّوں کے بعد والے چلّوں میں غیبی مخلوق کی آمد شروع ہو جاتی ہے اور اختتام سے پہلے غیبی مخلوق کی ایک بڑی جماعت معاون کے طور پر عامل کے ساتھ کام کرنے لگتی ہے۔ عموماً دس چلّوں کے بعد ہی عامل جادو اور جنات کا مضبوط علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

جو حضرات پہلے سے عامل ہیں اور مزید مضبوط ہونا چاہتے ہیں، وہ کم وقت میں یہ کورس کر سکتے ہیں۔ نیز جو حضرات مکمل کورس کرنا چاہتے ہیں اور وقت کی کمی ہے، وہ نقد صدقہ ادا کر کے اجازت لے سکتے ہیں۔ اس صورت میں چند چلّے کرنے ہوں گے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ فرمائیں۔

**علماء اور مفتیان کرام کے لئے خصوصی رعایت فیس -/5,000 روپے**

**عام فیس -/10,000 روپے**

فون: 042-35410586

0320-4661681    

ناظم: 0346-4661681 اوقات: صبح 10 بجے تا 5 بجے (جمعہ کو فون نہ کریں)

نائب ناظم: 0320/0345-4661681 اوقات: صبح 11 بجے تا 5 بجے (جمعہ کو فون نہ کریں)

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# جادو سے نجات کے اعمال

## مرتب: مولانا علی آفاق

### بندشِ کوکھ (اولاد) کا علاج

جو عورت بانجھ ہو یا اس کے بارے میں یہ شبہ ہو کہ کسی نے کوکھ بند کرا رکھی ہے، اس کے لیے مندرجہ ذیل نقش مفید ثابت ہوگا۔ کُل دس نقش لکھ کر اس کو دیے جائیں۔ ایک نقش غسلِ طہارت کے بعد اس کے گلے میں ڈالا جائے اور ۹ نقش اس کو سوتے وقت لگاتار ۹ دن تک پلائے جائیں اور اس دوران کم سے کم تین مرتبہ تین راتوں تک میاں بیوی مباشرت کریں۔ ان شاءاللہ حمل قرار پائے گا۔

۷۸۶

| الٰہی | بجرمتہ | یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس |
|---|---|---|---|---|---|
| بجرمتہ | یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | اذرفطیونس |
| یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | اذرفطیونس | تمبیونس |
| مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | اذرفطیونس | تمبیونس | یوانس بوس |
| کشفوطط | کشافطیونس | اذرفطیونس | تمبیونس | یوانس بوس | وکلبہم |
| کشافطیونس | اذرفطیونس | تمبیونس | یوانس بوس | وکلبہم | قطمیر |

اس نقش کو گلاب و زعفران سے انار کے قلم سے لکھیں تو زیادہ مؤثر ثابت ہوتا ہے۔ گلے والا نقش سرخ رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے عورت کے گلے میں ڈالیں اور اللہ کی قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔

### جادو کا علاج

پہلے کوئی سمندر، دریا یا ندی تلاش کریں جس کو آپ باآسانی پار کر سکتے ہوں۔ صبح بہت سویرے اٹھیں۔ کوشش کریں کہ سمندر، دریا یا ندی کے آس پاس نمازِ فجر پڑھ لیں۔ اگر قریب مسجد نہ ہو تو پھر گھر سے اول وقت میں پڑھ کر نکلیں یا جانماز ساتھ لے جائیں اور وہیں پاک جگہ پر پڑھ لیں۔ پھر سورج نکلنے سے پہلے پہلے سورۂ فلق پڑھتے ہوئے سمندر، دریا یا ندی پار کر لیں۔ جب دوسری طرف پہنچ جائیں تو پانی کے کنارے پر آئیں، اپنا چہرے کا عکس دیکھیں اور اکڑوں یا تشہد کی حالت میں بیٹھ جائیں۔ کپڑا یا پلاسٹک بچھا سکتے ہیں۔ اپنا منہ مشرق کی طرف رکھیں اور انگشت شہادت سے گیلی مٹی پر ''**ہامان ہاروت ماروت**'' لکھیں اور ہاتھ سے مٹا دیں۔ یہ سارا کام سورج طلوع ہونے سے پہلے کرنا ہے ورنہ عمل خراب ہو جائے گا۔

اس عمل کو کرنے کا بہتر دن نوچندی جمعرات یا جمعہ ہے۔ اگر زیادہ مسئلہ ہے تو پہلے تین جمعرات یا جمعہ لگاتار کریں۔ درمیانہ مسئلہ ہے تو پہلی دو جمعرات یا جمعہ کریں۔ اگر معمولی مسئلہ ہے تو صرف نوچندی جمعرات یا جمعہ کو ہی کرنا کافی ہوگا۔ اگر کوئی کمی رہ بھی جائے تو اگلے ماہ نوچندی جمعرات یا جمعہ کو دوبارہ عمل کر لیا جائے۔

**نوٹ** عمل کی اجازت سورۂ فلق کے عامل سے لے کریں۔ اگر سورۂ فلق کا عامل قریب نہ ملے تو استاذ محترم خالد مقبول صاحب سے اجازت لے لیں۔

# جادو اور جنات سے متاثرہ مریضوں کے لیے اعمال

ڈاکٹر سید محمد مظاہر اشرف الاشرفی الجیلانی رحمہ اللہ

## گھر پر سحری اثرات دور کرنے کیلئے

روزانہ نل کا تازہ پانی لے کر اس پر گیارہ (۱۱) مرتبہ درج ذیل عمل پڑھ کر دم کریں اور گھر میں چھڑکاؤ کریں۔ ان شاء اللہ اکیس (۲۱) روز میں فائدہ ہوگا۔ عمل یہ ہے:

علیقًا ملیقًا تلیقًا خالقًا مخلوقًا کافیًا شافیًا ارتضیٰ مرتضیٰ بحق یابدوح وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔

## گھر میں خون کے چھینٹوں کے پڑنے کا علاج

اگر گھر میں خون کے چھینٹے پڑتے ہوں تو اکیس (۲۱) روز تک روزانہ تین (۳) بار آیت الکرسی، تین تین (۳) بار سورۂ فلق و ناس پڑھ کر پانی پر دم کریں اور تمام گھر میں چھڑکیں۔ ان شاء اللہ جس نے کیا ہوگا، وہ پلٹ جائے گا۔ یہ عموماً سحری اثرات ہوتے ہیں۔

## کام کرنے میں رکاوٹ کا علاج

اگر کسی پر ایسا عمل ہوا ہو کہ وہ جو بھی کام کو شروع کرے، کوئی نہ کوئی آفت آجاتی ہو اور وہ کام نہیں کر پاتا ہو تو نماز کی پابندی کرے اور روزانہ سات (۷) یوم تک ایک بالٹی پانی پر تین (۳) بار سورۂ فلق، تین (۳) بار سورۂ ناس اور تین (۳) بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کرے اور اس سے (پاک جگہ پر) غسل کرے۔ ان شاء اللہ بہت جلدی فائدہ ہوگا۔

## جنات کا گھر پر پتھر برسانا

اگر کسی کے گھر پر جنات پتھر پھینکتے ہوں تو اس کا علاج یہ ہے کہ ایک بوتل میں پانی بھر کر اس پر گیارہ (۱۱) مرتبہ آیت الکرسی اور تین (۳) مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر یہ پانی تمام گھر میں چھڑکیں۔ یہ عمل تین (۳) روز کریں۔ ان شاء اللہ پتھر آنا بند ہو جائیں گے اور گھر محفوظ ہو جائے گا۔

## گھر پر جنات کا بسیرا ختم کرنے کیلئے

اگر کسی کے گھر پر جنات کا بسیرا ہو، وہ مختلف شرارتیں کرتے ہوں جیسے سوتے میں پلنگ ہلانا، پلنگ کو ہوا میں اٹھانا وغیرہ تو ان کے علاج کیلئے ٹوپی والے دیسی کیلیں لیں جو تین (۳) انچ لمبی ہوں۔ ہر کیل پر تین تین (۳) مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر ہر کمرہ کے ہر کونے میں گڑھا کھود کر دفن کر دیں۔ جتنے کونے ہوں، اتنی ہی کیلیں لیں۔ کیلیں گاڑتے وقت کوئی عورت و بچہ نہ ہو۔ ان شاء اللہ سب ٹھیک ہو جائے گا۔

# کرامات جفر... "تسخیر خلائق و تسخیر ہمزاد کے خاص اعمال"

تحریر: اسد اللہ سلیمانی (جھنگ)

قارئین خزینہ روحانیات کیلئے خاص اعمال لے کر حاضر خدمت ہوں۔ ان اعمال کو کرنے کیلئے اپنے مرشد کامل یا کامل استاد سے راہبری ضرور لیں تاکہ مکمل فائدہ بھی ہو اور کوئی رکاوٹ بھی نہ پڑے۔ جو لوگ خود دیکھ کر شروع کردیں گے ان کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا ہے۔ عقلمند کیلئے اشارہ ہی کافی ہے۔

## "تسخیر خلائق کا خاص عمل"

قارئین کیلئے تسخیر خلائق کا خاص عمل تحریر کررہا ہوں۔ جن لوگوں کا عوام الناس سے واسطہ ہو تو ان کیلئے یہ بڑا فائدہ مند ہے۔ جن لوگوں کا کاروبار نہ چلتا ہو یا عوام کا رجوع عامل کی طرف کم ہو، اسی طرح ڈاکٹر، حکیم یا سیاسی لوگوں کیلئے لاجواب عمل ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ ستارہ زہرہ کی سعد نظرات یا اس کے شرف واوج میں علیحدہ پاک وصاف کمرہ میں داخل ہوجائیں لہٰذا بہترین خوشبودار بخور جلائیں اور پھر رجال الغیب پشت پر رکھ کر بیٹھ جائیں پھر مشک وزعفران سے گولڈن کاغذ پر مندرجہ ذیل لوح مبارکہ تیار کریں اور عبارت عمل 101 بار پڑھ کر دم کردیں۔ نیاز بعد عمل تقسیم کردیں۔ پھر لوح مبارکہ چاندی یا تانبہ میں بند کرا کے اپنے پاس رکھ لیں۔ اور عبارت عمل روزانہ 41 بار پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ 11 تا 21 روز میں اثرات شروع ہوجائیں گے۔ اس کی اجازت مجھ سے ضرور لیں تاکہ مکمل فائدہ ہو۔ اور فیض اٹھانے والوں کو چاہیے کہ مجھ کو اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

عبارت عمل یہ ہے: اللهم صلی علی سیدنا محمد وعلی واله وصبحه عدد کل شیء یامن بیده ملکوة کل شیء اللهم انصرنی بنصرك اللهم اعزنی بعزتك اللهم یارب اجلب لی قلوب الرجال والنساء کلهم بقدر تك یاسمیع یا علیم یا ودود یا هادی یاجامع اجمع لی قلوب العباد ونوانی بل الغرض هذا البلد بحرمة بسم الله الرحمن الرحیم قل هو الله احد، الله الصمد، لم یلد، ولم یولد، ولم یکن له کفوا احد۔

لوح مبارکہ یہ ہے:

بسم الله الرحمن الرحیم

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا | احد |

و کفی بالله شهید احمد رسول الله

## "تسخیر ہمزاد کا خاص عمل"

عملیاتی دنیا میں تسخیر ارواح کا شعبہ بہت ہی مشکل ہے۔ اس میں صبر اور لگن بہت ضروری ہے۔ اس کے علاوہ استاد کامل کا ہونا بھی لازمی ہے۔ ورنہ عمل نہ ہی کریں تو بہتر ہوگا۔ کیونکہ وقت ضائع ہوگا اور نقصان کے علاوہ کچھ نہ ملے گا۔ طریقہ عمل یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو علیحدہ پاک وصاف کمرے میں داخل ہوجائیں اور خوشبودار بخور روشن کریں۔ پھر رات 11 بجے پشت پر چراغ جلا کر اپنے اردگرد "خصوصی حصار" کرکے عبارت 2100 بار ورد کریں۔ دوران عمل لباس ایک ہی طرح کا ہو۔ اسی طرح وقت مقررہ پر روزانہ 21 روز تک عمل کرنا ہے۔ آخری روز ان شاء اللہ ہمزاد حاضر ہوگا اور پڑھائی مکمل کرنے کے بعد عہد و پیمان سوچ سمجھ کرلیں۔ ہر وقت ساتھ نہ رکھیں اور اجازت مجھ سے مزید لیں تاکہ مکمل فائدہ حاصل ہو۔ بے استادہ ہمیشہ ناکام رہتا ہے۔ عبارت عمل یہ ہے:

یالطیف همزاد کوحاضر کر بحق یا طاطائیل العجل اساعة الوحا

پرہیز دوران عمل کچا پیاز لہسن، گوشت، جماع اور بدبودار اشیاء سے بچیں۔

# عمل احضار روحانی

حضرت سید پیر محبوب علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ایک لاکھ مرتبہ اسم مذکورہ ذیل پڑھے مقام تنہا میں عود جلائے اور کپڑے پاک پہنے اور عطر لے اور پھول خوشبودار اپنے سامنے رکھے اور جو چیز کھائے خوشبودار چیز کھائے اور خوشبودار پان کھائے اور حصار اس طرح کرے کہ چار قل اور آیۃ الکرسی فولاد کی چھری پر پڑھے اور اسی چھری سے اپنے گرد ایک حلقہ کھینچے، درمیان اس دائرے کے بیٹھے اور اسم پڑھنے سے پہلے دو رکعت نماز حاجت ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اذا جاء دس (۱۰) مرتبہ پڑھے۔ سلام کے بعد بیٹھے اور اس اسم کو پڑھے، ایک روحانی مخلوق حاضر ہوگی اور سلام کرے گی۔ چاہیے کہ اس سے پہلے عہد و پیمان لے اور کچھ نشانی طلب کرے۔ جس وقت کہ کوئی مشکل کام کا درپیش ہو حاضر ہونا، جو کچھ کہ کہوں گا کرنا، جب اقرار مضبوط ہو جائے کہ جب بلائیں بغیر دعوت کے حاضر ہو۔ تو رخصت کرو۔ یہ روحانی بزرگ ہی نوے ہزار جنات اور اس کے فرمانبردار ہیں۔ اسم یہ ہے۔

يَاشَمْعَلُوْنِ

# عمل سری سندونی

حضرت سید پیر محبوب علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

یہ عمل دست غیب کا ایک نہایت نادر عمل ہے۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ لب دریا پر کوئی مقام صاف پاکیزہ، جہاں کوئی گندگی نہ ہو تلاش کرے۔ وہاں بیٹھ کر حصار کھینچے اور روزانہ عزیمت سری سندونی گیارہ سو مرتبہ پڑھے اور اس کے درمیان بالکل نہ سوئے۔ ہر چیز ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے، جامہ و جائے پاک ضروری ہے۔ ہر روز عمل سے قبل غسل کرے۔ اگربتی خوشبو وغیرہ لازمی روشن رکھے۔ دوران عمل اگر سری سندونی آجائے اور کسی چیز کی طرف رغبت دلائے تو ہرگز گفتگو نہ کرے۔ دوسری مرتبہ آئے تو اس سے حسب طاقت معاہدہ کرے یا کچھ یومیہ مقرر کرلے۔ سری سندونی سے کوئی خوف نہ کرے اور نہ ہی شہوانی خیالات رکھے کیونکہ یہ حسن و جمال و پوشاک میں لاثانی ہے۔ بہرحال پھر اپنا عمل مکمل کرلے۔ عزیمت سری سندونی یہ ہے۔

رَحِلِينَا سَرِيْنَا سَفْرِيْنَا آكَجْ آكَجْ سِرِى سَنْدُوْنِي اَوْاَنْبَهَتْ سُوَّاهَا بِحَقِّ مِيْم يَابُدُّوحُ يَاغَوْثَ الثَّقَلَيْنِ يَاقُطْبَ الرَّبَّانِي يَاغَوْثَ الصَّمَدَانِي يَاشَيْخ عَبْدُالْقَادِرْ جِيلَانِي لَا اِلٰه اِلَّا اللهُ مِلْهَسْ سِرِىْ سَنْدُوْنِي رَا بے آرَامْ مِلْهَسْ

اس کو روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھے۔ حصار یہ ہے:

رَحِيْنا سَرِيْنَا سَفْرِيْنَا آكَجْ آكَجْ سِرِىْ سَنْدُوْنِي اَوْاَنْپَٹ گھوٹَا سُوَّا هَايَابُدُّوحُ يَاغَوْثَ الثَّقَلَيْن يَاقُطْبَ الرَّبَّانِي يَاغَوْثَ الصَّمَدَانِي يَاشَيْخَ عَبْدُالْقَادِرْ جِيلَانِي بِنْ مُحَمَّدِ صَالِحْ جِيلَانِي اُحْضُرْ سَاعَتِي بِاِذْنِ اللهِ اُحْضُرْ بِحَقِّ لَا اِلٰه اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ

اس دعا سے حصار کریں۔

پس جو شخص اس عمل کو ایک مرتبہ کرلے گا اس کیلئے ساری عمر کیلئے کافی ہے، جو مانگے گا وہ ملے گا۔

## نظرِ بد سے مکمل نجات کیلئے

عدد 6 والی خواتین نظر بد کے ہمیشہ خاتمے کیلئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اس کو اپنے گلے میں باندھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۳۷ |
| ۴۶ | ۴۳ | ۴۲ | ۴۹ |
| ۴۱ | ۴۸ | ۴۷ | ۴۴ |
| ۵۳ | ۳۸ | ۳۹ | ۵۰ |

# حاضرات کی دنیا کا ایک باب

قیصر احمد بی۔ اے۔ (کراچی)

## الہامی حاضرات

اِنَّ اللّٰہَ عَالِمُ غَیْبِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْض ۰ اِنَّہٗ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْر۔ حاضرات حاضر شو حاضر شو بحق سورہ نور

یہ حاضرات الہامی حاضرات ہے۔ جو حضرات یہ شکوہ وگلہ کرتے ہیں کہ حاضرات سوالات کے جوابات درست نہیں دیتی، وہ اس حاضرات کو استعمال کریں۔ ان شاء اللہ کسی شکوہ وشکایت کی ضرورت پیش نہ آئے گی۔ یہ حاضرات ہر قسم کے سوالات کے جوابات سوفیصد درست بتاتی ہے۔ چوری، ڈکیتی، بچہ کا گم ہو جانا یا کسی بچہ کا اغوا ہو جانا، امتحانات کے پرچے، قتل وغیرہ، مقدمہ میں کامیابی یا ناکامی، غرض ہر چیز کا اور آنے والے واقعات کا بتانا وغیرہ وغیرہ۔

**ترکیب** جب بھی حاضرات کرنا مقصود ہو تو کسی طفلِ نابالغ پاک وطاہر کو اپنے سامنے بٹھائے اور طفل کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر یا ہتھیلی پر کاجل لگائے اور اس پر معمولی سا کوئی سا بھی عطر لگائے اور اٹھائیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر اور اٹھائیس مرتبہ عزیمت پڑھ کر معمول پر دم کریں اور معمول کا جل کی سیاہی میں برابر نگاہ رکھے۔ یکایک حاضرات کا نزول کا جل کی سیاہی میں ہوگا۔ پس عامل اسی وقت موکلات کو اپنا اور معمول کا سلام، بچہ کے ذریعے پیش کرے اور جو بھی سوال ہو، ان سے عرض کرے۔ آپ کے ہر سوال کا جواب بالکل سوفیصد درست ملے گا۔ جب آپ سوال کا جواب حاصل کر چکیں تو پھر موکلات کو السلام علیکم کہہ کر رخصت کر دیں اور کا جل کو کسی پاک کپڑے سے صاف کر دیں۔

## حاضرات

یا میکائیلؑ — ۷۸۶ — یا جبرائیلؑ

| ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۴۸ | ۲۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۴۷ | ۲۳۶ | ۲۴۱ | ۲۴۶ |
| ۲۳۷ | ۲۵۰ | ۲۴۳ | ۲۴۰ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۸ | ۲۴۹ |

یا عزرائیلؑ — یا اسرافیلؑ

**ترکیب** مندرجہ بالا نقش کو ایک بڑے سفید کاغذ پر بنائیں اور سولہویں خانہ میں جہاں سیاہی کا داغ لگایا گیا ہے، وہاں تھوڑا سا عطر لگائیں اور بچہ کو کہیں کہ وہ سیاہی والے خانہ میں نظر جما کر دیکھے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا، جس سے آپ بچہ کے توسط سے اپنے حل طلب مسائل کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات

جل جلالہ حاضرات حاضر ہو ہر دم بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ و بحق یا اللہ یا اللہ

**ترکیب** کسی طفل نابالغ کے دائیں ہاتھ کے ناخن پر کاجل لگا کر اور پر تھوڑا سا عطر لگائیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت 28 مرتبہ بچہ پر اور ناخن پر پڑھ کر دم کریں۔ چند ہی ثانیہ بعد حاضرات کا نزول ہوگا، جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات

لا الہ کا مندر کلمہ نبی کا جنتر۔ برکت نال شیخ فرید کے حاضرات حاضر ہو بحق لال شہباز قلندر

**ترکیب** کسی طفلِ نابالغ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر یا ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور اس پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور 28 مرتبہ مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا، جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست جوابات حاصل کر سکتے ہیں۔ ہر سوال کا جواب سوفیصد درست وسچا ہوگا۔

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### بداثرات کی وجہ سے مسلسل پریشانیاں

**سوال** میری فیملی مسلسل پریشانیوں کا شکار ہے۔ میرے شوہر کی بہت اچھی نوکری تھی۔ ان کو بہت گھبراہٹ ہونے لگی اور مسلسل یہی خیال کہ نوکری چھوڑ دیں۔ آخر کار انہوں نے بہت اچھی نوکری کو چھوڑ دیا۔ بچے بھی اچھی نوکریوں پر ہیں مگر حالات ہمیشہ تنگ ہی رہتے ہیں۔ گھر میں ہر وقت کوئی نہ کوئی پریشانی رہتی ہے۔ تقریباً بیس پچیس سال سے اسی طرح کے معاملات ہیں۔ اپنا گھر بھی بک گیا ہے۔ اب کرائے پر رہتے ہیں۔ بچوں کی تعلیم پر بہت پیسہ لگ گیا۔ اب ان کی شادیاں بھی کرنی ہے لیکن ہر جگہ رکاوٹیں ہی رکاوٹیں۔ میرے شوہر اور بچے کسی سے روحانی علاج نہیں کروانے دیتے۔ وہ ان چیزوں کو مانتے ہی نہیں۔ بس کہتے ہیں کہ نماز پڑھو اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرو۔ بہت ہی پریشان ہوں۔ مہربانی فرما کر کوئی حل نکالیں۔

(پوشیدہ، کراچی)

**جواب** محترمہ! آپ پر بداثرات کا معاملہ ہے۔ اور یہ سلسلہ بھی کافی پرانا ہے۔ لگتا ہے کہ آپ کے شوہر اور بچوں کے ذہنوں کی بھی بداثرات کی وجہ سے بندش ہوگئی ہے، اسی لیے وہ روحانی علاج کی طرف بالکل نہیں آتے۔ آپ کا علاج صحیح طریقے سے کوئی اچھا روحانی معالج کر سکتا ہے اور میرا مشورہ یہ ہے کہ آپ اپنے گھر کا علاج پہلے کروائیں، افراد کا نہیں۔ جب گھر سے برے اثرات نکلیں گے تو ہر طرف سے آسانیاں شروع ہو جائیں گی، مشکلات ختم ہوں گی۔ اگر کسی خاص فرد کا علاج کروایا تو وقتی فائدہ ہوگا، مکمل نہیں۔ آپ فی الحال یہ علاج کریں اور نیت یہ کریں کہ گھر کے افراد پر سے اتنا اثر تو ختم ہو کہ وہ باقاعدہ روحانی علاج کروانے پر آمادہ ہوں۔

بروز جمعرات، ہفتہ میں ایک بار سورۂ بقرہ پڑھ کر زیادہ پانی پر دم کریں۔ اس پانی کو روزانہ صبح و شام پورے گھر میں چھڑکیں اور سب گھر والے پیئیں۔ دوسرا کام یہ کریں کہ پانی، چینی، نمک اور اگربتیوں پر سورۂ فلق ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ، اول و آخر گیارہ بار درود شریف، روزانہ پڑھ کر دم کریں۔ چینی اور نمک کھانے میں استعمال کریں۔ پانی صبح کو یا شام کو پیئیں۔ اگر صبح کو سورۂ فلق کا پانی پینا ہے تو شام کو سورۂ بقرہ کا پانی پیئیں۔ اگربتیوں کی دھونی شام کو بوقت مغرب پورے گھر میں دیں۔ لگاتار یہ عمل دو ہفتہ کر کے اطلاع کریں۔ علاج کا آغاز جمعرات سے کریں۔ علاج سے قبل حسبِ استطاعت صدقہ ضرور دیں۔

*.........*.........*.........*.........*

### بیٹی کے رشتہ کے لیے استخارہ اور وظیفہ

**سوال** میری بیٹی کے تین رشتے ایسے آئے ہیں کہ وہ تینوں ہمیں پسند ہیں۔ میں آپ کو ان لڑکوں کے نام اور ان کی والدہ کے نام بھجوا رہی ہوں۔ آپ استخارہ کر دیں کہ کون سا رشتہ زیادہ بہتر ہے۔ اور کوئی وظیفہ بھی عنایت فرما دیں تا کہ جلد اور آسانی سے شادی ہو جائے۔ (خ، لاہور)

**جواب** تینوں سے ہی رشتہ اچھا آ رہا ہے۔ آپ تینوں طرف بات چلائیں۔ جس طرف اللہ جل جلالہ کو منظور ہوگا، ہو جائے گا۔ تینوں میں جو پہلے آپ کی طرف آئیں، بہتر ہے کہ ان کے جواب تک دوسرے کو نہ بلائیں۔

وظیفہ ''یالطیف'' گیارہ سو (۱۱۰۰) بار چالیس (۴۰) یوم کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ رشتہ طے بھی ہو جائے تو چھوڑنا نہیں ہے۔ حیض کے دنوں میں بھی وظیفہ پڑھنا ہے۔

*.........*.........*.........*.........*

### زمینوں کا کیس حق میں ہو جائے

**سوال** ہمارا زمینوں کا کیس سرگودھا میں DCO کے پاس لگا ہوا ہے۔ ہم لوگ حق پر ہیں مگر مخالف پارٹی سیاسی اور پولیس کے اثر و رسوخ والی ہے۔

مہربانی فرما کر مدد فرمائیں تا کہ یہ کیس ہمارے حق میں ہو جائے اور مخالف پارٹی کچھ نہ کر سکے۔ اپنی خاص دعاؤں میں شامل رکھیں۔ (ع، لاہور)

**جواب** محترم، دعاؤں میں بالکل شامل رکھا ہوا ہے۔ جس دن پیشی ہو، اس دن صبح چار سو پچاس (۴۵۰) مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر DCO کے سامنے جائیں۔ یہ احتیاط رہے کہ پڑھنے کے بعد DCO پر دم کرنا ہے۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھ لیں۔ آیت یہ ہے:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰن: ۱۷۳﴾

مخالف پارٹی کا تصور کرتے ہوئے مسلسل ''هُوَ الْاَبْتَرُ'' پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ، مخالف کی ہر سازش ناکام ہوگی اور فیصلہ آپ ہی کے حق میں ہوگا۔ پیچھے پیغام لگا دیا ہے۔ غیبی مدد بھی آپ کے ساتھ ہوگی۔ باقی اللہ جل جلالہ جو فیصلہ فرمائیں، نتیجہ تو وہی نکلتا ہے۔ اس لیے خوب دعاؤں کا اہتمام بھی کریں۔

*............*............*............*

## بچہ پڑھ نہیں رہا

**سوال** میرا بیٹے نے بالکل پڑھنا چھوڑ دیا ہے۔ اس کے امتحان ہونے والے ہیں۔ جتنے امتحان قریب آ رہے ہیں، اتنا ہی وہ پڑھائی سے دور ہو رہا ہے۔ مہربانی فرما کر دیکھ لیں کہ کوئی اثر تو نہیں ہو گیا۔ میرا بیٹا لائق ہے۔ ابھی تک امتحان میں نمایاں نمبر لیتا آ رہا ہے۔ (فوزیہ، لاہور)

**جواب** آپ کے بچے پر نظرِ بد کا شدید اثر ہے۔ ساتھ ہی ساتھ آپ کی بہت زیادہ روک ٹوک بھی اس کو باغی کر رہی ہے۔ ہمارے رسالے ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا خاص نمبر ''نظرِ بد'' کے موضوع پر اکتوبر 2016ء کو شائع ہوا ہے۔ آپ وہ رسالہ لیں اور نظر اتارنے کا جو آسان عمل لگے، وہ کر لیں۔ جب تک نظرِ بد نہیں اترے گی، بچے میں فرق نہیں پڑے گا۔ اس کو ایک مریض سمجھیں۔ بہت زیادہ نصیحتیں یا روک ٹوک سے احتیاط کریں۔

*............*............*............*

# اس ماہ کی نئی اسلامی منتخب کتب

## (۱) مرنے والوں سے ملاقات

مصنف: حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ عام قیمت: 540 روپے

## (۲) راحت پانے والے

ترتیب و تصحیح: محمد وصی فصیح عام قیمت: 250 روپے

## (۳) جھگڑوں کے اسباب اور ان کا سد باب

مرتب: مفتی محمد طلحہ نظامی عام قیمت: 500 روپے

## (۴) وہ کون ہے؟

تصنیف: قاضی مظہر الدین طارق عام قیمت: 200 روپے

## (۵) خواتین اسلام کے ایمان افروز اصلاحی واقعات

تالیف: مولانا محمد نعمان عام قیمت: 640 روپے

## (۶) قربان محمد ﷺ

ازافادات: مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ عام قیمت: 400 روپے

## (۷) کتب سیرت کا تعارف

تالیف: مولانا محمد نعمان عام قیمت: 250 روپے

## (۸) اسلام کا نظام مساجد

ترتیب: مولانا محمد نعمان عام قیمت: 460 روپے

## (۹) کتب فقہ، اصول فقہ اور اردو فتاویٰ کا تعارف

تالیف: مولانا محمد نعمان صاحب عام قیمت: 400 روپے

## (۹) حکیم الامت

تالیف: مولانا مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہم عام قیمت: 480 روپے

## (۱۰) اسلام اور معاملات

ازافادات: مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ عام قیمت: 380 روپے

## (۱۱) یارب کریم

جمع و ترتیب: محمد اسحاق ملتانی عام قیمت: 480 روپے

## (۱۲) خطبات نماز

عام قیمت: 500 روپے



# اس ماہ کی نئی سیلف ہیلپ کتب

## (۱) مثبت خود کلامی کے کرشمے

کامیابی اور ترقی کے لئے خود کلامی کا جدید اور سائنٹیفک پروگرام

مصنف: ڈاکٹر شیڈ ہیلمسٹر مترجم: زوہیب یاسر

☆ مثبت خود کلامی کی کیوں ضرورت ہے؟ ☆ آپ کا مستقبل کیسا ہوسکتا ہے؟ ☆ کیا چیز اہم ہے اور کیا اہم نہیں ہے؟ ☆ کامیابی کا ''غائب عنصر'' ☆ پرانے کو نئے سے بدل دیں۔

قیمت: 600 روپے

## (۲) کامیابی اور خوشی کے 7 اصول

اپنے خوابوں کو پورا کرنے اور اپنی منزل تک پہنچنے کی ایک سحر انگیز کہانی جو سکھانے کے ساتھ ساتھ دل کو لبھاتی بھی ہے۔

منصف: رابن شرما مترجم: زوہیب یاسر

☆ پُراسرار ملاقاتی ☆ جولین مینٹل میں معجزاتی تبدیلی ☆ سوانا کے بزرگوں کے ساتھ ایک جادوئی ملاقات ☆ اپنی ذات میں تبدیلی کا علم ☆ اپنے 'اندر' کی آگ کو روشن کرنا ☆ ہمیشہ خوش رہنے کا انداز۔

قیمت: 400 روپے

## (۳) دولت ہی دولت

قانون کشش کی جادوئی طاقت کے ذریعے لامحدود اور کامیاب زندگی گزارنے کیلئے

**آپ کی مکمل ہینڈ بک**

مصنف: بوب ڈویل مترجم: زوہیب یاسر

☆ دولت کیا ہے ☆ آپ اصل میں چاہتے کیا ہے؟ ☆ اپنی زندگی کو ڈیزائن کرنا ☆ سب سے قیمتی چیز جو آپ کسی کو دے سکتے ہیں ☆ ہم دولت مند کیسے 'بن' سکتے ہیں ☆ اپنی انا کے دوست بن جائیں۔

قیمت: 400 روپے

## (۴) معمولی باتوں سے پریشان نہ ہوں

زندگی کو آسان، مثبت اور خوشگوار بنانے کے 100 اصول

مصنف: رچرڈ کالسن مترجم: زوہیب یاسر

معمولی باتوں پر پریشان نہ ہوں ☆ لمحہ موجود میں جینا سیکھئے ☆ پرفیکٹ نہ ہو کر بھی سکون میں رہیں ☆ دوسروں کو عظمت کا احساس دلائیں ☆ اپنے اندر ہمدردی کا جذبہ پیدا کریں ☆ زیادہ صبر کرنے والے بن جائیں ☆ پہلے بات کو سمجھیں۔ قیمت: 450 روپے

## خوشخبری

ماہنامہ خزینہ روحانیات ملتان میں چوہان نیوز ایجنسی اخبار مارکیٹ حسن پروانہ کالونی سے حاصل کریں۔فون: 0300-2449196

**ماہنامہ خزینہ روحانیات بہاولپور میں**

1. کارواں بک سنٹر: ویلکم چوک۔فون: 0301-6848808 اور
2. نیو سٹوڈنٹ بک شاپ: سرائیکی چوک۔فون: 0321-6814414 سے حاصل کریں۔

## خوشخبری

اب زیتون اور کھوپرے کا بالکل 100% خالص تیل مطب العارف سے منگوائیں۔آرڈر کی تعمیل کے وقت جو قیمت ہوگی وہی ادا کی جائے گی۔

**مطب العارف 042-35410586, 0307-5525103**

## خوشخبری

**نئی امپورٹڈ مسحور کن عربی خوشبوؤں والی اگربتی کی درج ذیل ورائٹی دستیاب ہے**

1. اصیل
2. صندل
3. حجر اسود
4. العود کمبوڈی
5. مسک المدینہ
6. عنبر عود

قیمت: **200** روپے (پیکنگ 6 اگربتیاں)

اس اگربتی کی خاصیت یہ ہے کہ ایک اگربتی تقریباً 2½ گھنٹے جلتی ہے۔جو کہ چلہ کشی کرنے والے عاملین وطالبین کے لیے نہایت موزوں ہے۔آج ہی طلب فرمائیں اور اپنے اعمال میں کامیابی کو سو فیصد یقینی بنائیں۔

**روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272**

## خوشخبری

روحانی دکان پر لال، نیلی، پیلی، سبز اور کالی بنی بنائی بتیاں دستیاب ہیں۔کاغذ، کپڑے اور روئی والی بتیاں بہت محنت سے تیار کی جاتی ہیں۔عاملین حضرات اپنا قیمتی وقت بچائیں اور بنی بنائی بتیاں منگوائیں۔

کاغذ والی بتی: **2** روپے فی عدد۔روئی اور کپڑے والی بتی: **4** روپے فی عدد۔

50 بتیاں لینے پر خصوصی رعایت کی جائے گی۔

**ان بتیوں کی تجویز صرف عاملین کرسکتے ہیں اور تجربہ درکار ہے،لہٰذا صرف عاملین منگوائیں۔**

**روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272**
**Web: darulamal.org/ruhanishop**
**Email: ruhanishop@gmail.com**

## خزینہ روحانیات کے سابقہ شمارے

الحمدللہ! قبل ازیں پانچ جلدوں کی بے پناہ شہرت اور کامیابی کے بعد اب چھٹی جلد قارئین کی خدمت میں پیش کی جارہی ہے۔ یہ جلد انمول بکھرے موتیوں کو سمیٹے ہوئے ہے جو کہ درج ذیل ہیں۔اپنی روح کو مسخر کرنے ، سحر و جادو کو جلانے ،گھریلو ناچاقیوں و پریشانیوں سے نجات، الفت ومحبت ، بندش کے علاج، دنیائے حاضرات اور صدیوں سے چھپے صدری رازوں سے بھرپور ہے۔جو کہ آپ کی نسلوں کا روحانی، جسمانی، طبی و نفسیاتی معالج ثابت ہوگی۔

**جلد نمبر 6 کی قیمت: 650 روپے، اکٹھی 6 جلدیں: 3400 روپے**

خوشخبری: چھ جلدیں اکٹھی خریدنے پر زبردست آفر 20% ڈسکاؤنٹ، قیمت: **2800** روپے

جنوری **2017** تک کے تمام شمارے **3280** روپے (علاوہ ڈاک خرچ) میں حاصل کریں۔

**مکتبۃ العارف 042-35410586, 0322-4773786**
**darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org**

## محترم ومکرم خواتین وحضرات روحانی معالجین وروحانی کالم نگار ممبران کرام وقارئین ماہنامہ خزینہ روحانیات

السلام وعلیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

اللہ رب العزت سے امید ہے کہ آپ بخیروعافیت ہوں گے! یہ جان کر آپ کو بے حد خوشی ہوگی کہ دنیائے روحانیات کا مقبول ترین اور عوام الناس کا محبوب ترین رسالہ ماہنامہ خزینہ روحانیات اپنی تمام تر سابقہ روایات کو پیش نظر رکھتے ہوئے، ان شاء اللہ اپریل 2017ء میں اپنا "13واں" خاص نمبر "قرآنی وظائف نمبر" کے نام سے آپ کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت عظمیٰ حاصل کررہا ہے۔دعاؤں کی درخواست کے ساتھ آپ سے گذارش ہے کہ قرآن کریم کی کسی بھی سورت، آیت یا کسی بھی بابرکت لفظ کا کوئی خاص عمل ،مجرب عمل، آزمودہ عمل، اپنا کوئی خاندانی عمل، اپنے کسی بزرگ یا پیرومرشد یا روحانی استاد کا بتلایا ہوا عمل، اس کے فوائد وخواص کے ساتھ اور اگر ہوسکے تو اس کے متعلق کوئی واقعہ یا آپ بیتی یا اس عنوان کی مناسبت سے کوئی اچھا سا مضمون ہمیں ضرور ارسال فرمائیں۔اس کو باقاعدہ آپ کے نام سے شائع کیا جائے گا! ہوسکتا ہے کہ آپ کے کسی عمل سے کسی کا مسئلہ حل ہوجائے۔اور اس کی دعاؤں سے ہماری اور آپ کی آخرت سنور ہوجائے۔ رابطہ: 042-35410586, 0322-4773786

!!مضامین پہنچنے کی آخری تاریخ یکم مارچ ہے، تاخیر سے پہنچنے پر پیشگی معذرت!!

# رحمکاریہ جفر

## چاند گرہن سورج گرہن

تحریر: سید شعیب الرحمن شاہ (ایبٹ آباد)

چاند گرہن، سورج گرہن میں اکثر عاملین زکوٰۃ کے کرواتے ہیں۔ چاند گرہن، سورج گرہن میں حروف تہجی کی زکوٰۃ بھی دی جاتی ہے۔

### عمل نمبر 1: زکوٰۃ حروفِ تہجی

چاند گرہن کے یا سورج گرہن کے درمیان حروف تہجی ایک کاپی پر 110 مرتبہ لکھیں۔ پھر اسے مٹی کے برتن میں بند کر کے دریا میں پھینکیں۔ یہ ایک سال تک کام کرے گا۔

### عمل نمبر 2: دعوت مثلث

اگر مثلث چاروں چالوں سے (40) چالیس مرتبہ لکھیں، اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اسے بھی دریا میں بہا دیں۔

### عمل نمبر 3: دعوت مربع

چاروں چالوں سے (25) پچیس مرتبہ لکھیں، اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

### عمل نمبر 4: قرآنی سورتوں کی زکوٰۃ

قرآن پاک آخری پارے میں سے کوئی بھی سورۃ (11) مرتبہ پڑھیں، اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

گرہن کا اثر پوری دنیا پر پڑھتا ہے۔ اگر کوئی شخص رجعت کا شکار ہو۔ جادو ٹونے نے متاثر کر دیا ہو تو اس کے لیے یہ زکوٰۃ ہر چیز سے محفوظ کروائے گی۔

اس زکوٰۃ کے لیے ضروری ہے پہلے کسی عامل کامل سے اجازت طلب کریں اور پھر عمل کریں۔ تاکہ رجعت کا خدشہ نہ ہو۔ عمل کرنے سے پہلے صدقہ اتارے، جس میں چاول، باجرہ، گوشت، اور کلیجی کا صدقہ کریں۔ اللہ پاک بے پناہ برکتیں عطا کرے۔ اگر چاند گرہن، سورج گرہن کے دوران فراخی رزق کی آیات قرآن پاک سے لیں اور پڑھیں تو ایک سال تک اللہ تعالیٰ رزق فراخ کرے گا۔

چاند گرہن کا اثر ایک ماہ تک ہوتا ہے اور سورج گرہن کا ایک سال تک ہوتا ہے۔ ہمارے پاکستان میں اکثر فراڈ دھوکہ ہے۔ اکثر لوگ جھوٹ بولتے ہیں۔ اللہ پاک سے دعا ہے اللہ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمن کاکاخیل اور خزینۂ روحانیات کے تمام بزرگوں کے لیے دعائے خیر فرمائیں۔

# نظرِ بد کے دو مجرب علاج

پیرزادہ سید محمد عثمان نوری صاحب

## نظرِ بد کا نقشِ معظم

جس بچے یا بڑے کو نظرِ بد بار بار لگ جاتی ہو یا سخت نظرِ بد کی وجہ سے طبیعت بے سکون اور بے چین رہے اور علاج و معالجوں کے باوجود بھی اس سے چھٹکارا ممکن نہ ہو تو ذیل کا عمل بے حد فائدہ منداور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقشِ معظم باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر مشک و زعفران سے بنا کر اس پر خوشبو لگائیں اور اس پر سورۂ فلق تین بار، سورۂ الناس تین بار اور سورۂ رحمٰن ایک بار معہ اول و آخر درود پاک شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ سورۂ رحمٰن کو پڑھتے ہوئے نقش والی آیت مبارکہ کو اکتالیس بار دھرائے۔ پھر اس نقش کو موم جامہ کر کے گلے میں پہنائیں۔

ان شاء اللہ العزیز اس نقشِ معظم کی برکت سے نظرِ بد کا خاتمہ ہمیشہ کیلئے ہو جائے گا اور پھر کبھی بھی ایسی شکایت پیدا نہ ہوگی۔ نہایت نافع اور مجرب نقش ہے۔




الرَّحۡمٰنُ — بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ — الرَّحۡمٰنُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۸۹۹ | ۷۹۱۲ | ۷۹۰۹ | ۷۹۰۶ |
| ۷۹۱۰ | ۷۹۰۵ | ۷۹۰۰ | ۷۹۱۱ |
| ۷۹۰۴ | ۷۹۰۷ | ۷۹۱۴ | ۷۹۰۱ |
| ۷۹۱۳ | ۷۹۰۲ | ۷۹۰۳ | ۷۹۰۸ |

الرَّحۡمٰنُ — الرَّحۡمٰنُ

## نظرِ بد کا علاج

نظرِ بد کے علاج کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے معوذتین بمعہ اول و آخر درود شریف ذیل سات سات مرتبہ ہر ایک کو پڑھ کر مریض پر دم کریں اور ذیل کی آیات مبارکہ و دُعا کا نقش زعفران و گلاب سے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر بنائیں اور اس پر اسی آیت مبارکہ و دُعا کو گیارہ دفعہ پڑھ کر دم کریں اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

ان شاء اللہ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہر قسم کی نظرِ بد سے مکمل طور پر نجات مل جائے گی۔ دُعا و آیت مبارکہ:

يٰمَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ اِنِ اسۡتَطَعۡتُمۡ اَنۡ تَنۡفُذُوۡا مِنۡ اَقۡطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ فَانۡفُذُوۡا لَا تَنۡفُذُوۡنَ اِلَّا بِسُلۡطٰنٍ۔ فَبِاَىِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ۔ اَعُوۡذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنۡ شَرِّ کُلِّ شَیۡطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیۡنٍ لَّامَّۃٍ۔

# اعمال گرہن

تحریر: روحانی عامل مولانا محمد رمضان احمد خان قادری

ادارہ خزینہ روحانیات کی سب ٹیم اور قارئین کو سلام۔ قارئین کرام۔

آپ کی خدمت میں گرہن کے اوقات کے بہترین اعمال لے کر حاضر ہوں۔ اللہ ان میں اثر و تاثیر عطا فرمائے اور سب کیلئے ان کو نافع ثابت کرے بحق محمد وآل محمد آمین۔ اس مہینے میں دو گرہن ہیں۔ ایک چاند گرہن دوسرا سورج گرہن۔ اگر اللہ پاک توفیق عطا کرے تو ان سے فائدہ اُٹھایئے، اپنی مشکلات حل کریں اور دوسروں کو فائدہ دیں۔

## پہلا گرہن چاند کا ہے

یہ بروز ہفتہ 11 فروری 2017ء کو لگے گا۔ آغاز تقریباً 3 بج کر 43 منٹ صبح مکمل گرہن 5 بج کر 32 منٹ پر اور اختتام صبح 7 بج کر 53 منٹ پر ہوگا۔

## دوسرا گرہن سورج کا ہوگا

26 فروری بروز اتوار کو ہوگا۔ آغاز شام 5 بج کر 10 منٹ پر مکمل گرہن 7 بج کر 58 منٹ جبکہ اختتام رات 10 بج کر 35 منٹ پر ہوگا۔ یاد رہے کہ گرہن دنیا کے کسی بھی حصے میں ہو اثر رکھتے ہیں، اس لئے ان اوقات میں زیادہ سے زیادہ اپنے آپ کو عبادت میں مشغول رکھیں تا کہ گرہن کی آفات سے محفوظ رہیں۔

نماز خسوف وکسوف ادا کریں، صدقات وغیرہ دیں یا غرباء کو کھانا کھلائیں، جو میسر ہو کریں۔ گرہن کے اوقات میں کوئی نیا کام شروع نہ کریں۔ گرہن کے اوقات میں جھگڑے وغیرہ سے اجتناب کریں۔ ایسے وقت منگنی ونکاح کو مؤخر کر دیں۔ گرہن کے اوقات میں حاملہ عورتیں چت لیٹی رہیں اور ذکر و درود میں مشغول رہیں۔ حاملہ عورتیں کوئی بھی چیز گرہن کے اوقات میں نہ کاٹیں، نہ ہی توڑیں۔ قینچی۔ چھری۔ یا کسی بھی تیز دار آلے سے اجتناب کریں تا کہ نقصانات سے بچا جا سکے۔ سفید لباس اور عطر وغیرہ کا استعمال کیا جائے۔

## پہلا عمل حل المشکلات

اگر کوئی مرد بیمار ہے۔ جادو۔ جنات۔ آسیب۔ نظر بد کے زیر سایہ تکلیف میں ہے یا کاروبار میں بندش ہے، رزق میں بے برکتی ہے، رشتوں میں رکاوٹ ہے، گھر یا باہر لڑائی جھگڑا رہتا ہے، عقل مند اور سمجھدار ہونے کے باوجود اچھے فیصلے نہیں کر سکتا۔ تو گرہن کے ان اوقات میں فائدہ اٹھایئے اور دل لگا کر عمل کریں سب مشکلات حل ہوں گی۔

سب سے پہلے 7 جگہوں کا پانی حاصل کریں جو وقف شدہ ہوں، کسی کی میراث نہ ہو اور حسب ضرورت زیتون اور سرسوں کا تیل مکس کر کے پاس رکھ لیں اور مشک و زعفران سے یہ نقش تیار کریں اور نیچے مختصر عزیمت لکھیں۔

۷۸۶

| ۲۱۶۹ | ۲۱۷۲ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۸ | ۲۱۷۳ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۶۷ |
| ۲۱۷۱ | ۲۱۶۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۷۶ |

۷۸۶

| ۱۳۲۳ | ۱۳۲۷ | ۱۳۳۰ | ۱۳۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۲ | ۱۳۲۸ |
| ۱۳۱۸ | ۱۳۳۲ | ۱۳۲۵ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۶ | ۱۳۲۰ | ۱۳۱۹ | ۱۳۳۱ |

الٰہی فلاں بن فلاں کو فلاں مرض سے نجات ملے۔ اب اول آخر 11-11 بار درود ابراہیمی اور درمیان میں 101 بار آیت الکرسی اور سورہ مبارک فلق و سورہ الناس ہر ایک 500 بار پڑھ کر پانی، تیل اور ان نقش پر دم کریں، اب بزرگان دین کے نام پر نیاز دلائیں۔ چالیس دن تک روزانہ صبح شام 100-100 بار مذکورہ وظائف پڑھ کر پانی پر دم کرتے رہیں اور پانی پیتے رہیں اور تیل کی مالش بھی کریں۔ بفضل اللہ سب بیماریاں، امراض اور مشکلات ختم ہوں گی۔ ان شاء اللہ عزوجل۔

# اپنی روحانیت کو ضائع نہ کریں

## مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

روحانیات میں ترقی، روحانیات میں کمال، روحانیت میں عروج، روحانیت میں تیزی، روحانیت میں اضافے اور روحانی علوم کے حصول کیلئے دنیائے روحانیت کا ہر طالب علم اپنی طلب لے کر ہر اس دروازے تک پہنچتا ہے، جس کی بھی اس کو اطلاع اور خبر ملتی ہے۔ بعض آستانوں سے اس کو بہت سارا فیض مل جاتا ہے۔ بعضوں سے معمولی اور بہت سارے دروازوں سے اس کو مایوس، ناکام اور خالی ہاتھ بھی لوٹنا پڑتا ہے اور بعض جگہیں تو ایسی بھی ہوتی ہیں کہ آپ کے پاس جو کچھ پہلے تھا وہ سب کچھ بھی آپ لٹوا اور چھنوا کر خالی برتن کی طرح واپس آرہے ہوتے ہیں۔ اس موضوع پر پھر کسی دن ان شاء اللہ بات کریں گے۔ آج کا میرا عنوان اور موضوع ہے کہ اپنے پیرومرشد، اپنے روحانی شیخ، اپنے روحانی پیشوا، اپنے روحانی مقتداء، اپنے روحانی رہبر، اپنے روحانی استاد، اپنے روحانی مرکز، اپنی روحانی درسگاہ، اپنی روحانی درگاہ، اپنے روحانی آستانے، اپنے روحانی مُربی کے کسی بھی مخالف، دشمن کے پاس زندگی بھر میں کبھی بھی نہ جائیں، نہ اس سے دوستی رکھیں، نہ اس سے تعلق رکھیں، نہ اس کے پاس آئیں جائیں، نہ اس سے ملاقات کریں، نہ اس کو فون کریں، نہ اس کا فون سنیں، ورنہ آپ ساری روحانیت، اپنی ساری جمع پونجی، اپنا سارا فیض کھو بیٹھیں گے۔ بلکہ بعض اوقات تو معاملات بہت ہی سنگین اور خطرناک حالت تک پہنچ جاتے ہیں۔ یہ بات بہت ہی کم لوگ جانتے ہیں کہ اس سے کتنے شدید نقصانات ہوتے ہیں۔ بندشیں لگ جاتی ہیں، سخت ترین رجعت شروع ہو جاتی ہے۔ مریض آنا بند ہو جاتے ہیں۔ مریضوں پر دم کرنے سے مریضوں کو فائدہ نہیں ہوتا، روحانی غیبی قوتیں اپنا تعاون ختم کر دیتی ہیں، ہر قسم کے کام ہونا بند ہو جاتے ہیں۔ بہت سارے نقصانات ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ بعض اوقات انسان روپے روپے کا محتاج ہو جاتا ہے۔ ایسا سب کچھ کیوں ہوتا ہے؟ اور یہ سب کچھ کون کرتا ہے؟

اس سوال کا جواب بھی ہر ایک کی سمجھ میں نہیں آتا۔ بہت ہی کم لوگ ہیں جو اس بات کی گہرائی تک پہنچتے ہیں۔ ایسے موقع پر شیطان بھی بھرپور فائدہ اٹھاتا ہے اور مخالفین بھی بہت ساری باتیں بناتے ہیں۔ انسان خود بھی بہت سارے شکوک شبہات اور غلط وساوس وخیالات اور بدگمانیوں کا شکار ہو جاتا ہے۔

حالانکہ اگر اس بات کو سمجھنے کی تھوڑی سی بھی کوشش کی جائے اور معمولی سا بھی غور کیا جائے تو بہت آسانی کے ساتھ اور بہت ہی جلدی ساری بات سمجھ میں آجائے گی۔ اس بات کو مزید سمجھانے کیلئے میں ایک مثال پیش کر رہا ہوں تاکہ آپ کو پوری بات سمجھ آجائے۔ گزشتہ چند سال پہلے پاکستان کی ایک مذہبی تنظیم میں کچھ افراد کا جماعت کے امیر صاحب سے اختلاف ہو گیا۔ پر یہ اختلاف انتشار تک پھیل گیا۔ کچھ ساتھی علیحدہ ہوئے اور انہوں نے علیحدہ اپنی ایک نئی جماعت بنالی اور پھر زمانے کے دستور کے مطابق امیر صاحب کی برائیاں ہر جگہ پر ہر مقام پر شروع کر دیں۔ حالانکہ برائی کرنے والے یہ صاحب ہر مقام پر، ہر جلسہ پر، ہر سٹیج پر امیر صاحب کے فضائل ومناقب، ان کے تقوے اور ان کی عظمت ورفعت پر گھنٹوں بیان کرتے تھے اور لاکھوں لوگوں کو ان کی بیعت کیلئے ترغیب دیا کرتے تھے۔ لیکن آج وہی صاحب ہر جلسے اور سٹیج پر امیر صاحب کے مخالف بیانات کر رہے تھے۔ ایک دن ایک جگہ پر امیر صاحب کے مخالف بیان کیا۔ جلسہ سے واپسی پر امیر صاحب کے کارکنوں نے اپنے امیر صاحب کی محبت وعقیدت میں ان صاحب کی بے عزتی کی، ان کو مارا پیٹا، ان کی گاڑی کو شدید نقصان پہنچایا۔ یہ سب کچھ انہوں نے اپنے امیر صاحب کی محبت میں امیر صاحب کے مخالف کے ساتھ کیا۔ لیکن اس پورے واقعے سے امیر صاحب لاعلم تھے۔ بے خبر تھے۔ نہ ان کا حکم تھا، نہ ان کی خواہش تھی۔ نہ ان کا آرڈر تھا۔ نہ ان کا پیغام تھا۔ نہ ہی ان کی نصیحت تھی اور نہ ہی وہ ایسی غلط حرکتوں پر خوش ہوتے ہیں اور نہ ہی وہ ایسا کروا سکتے تھے۔ مگر یہ سب کچھ ہوا اور حقیقت میں ہوا۔ اب اگر کوئی یہ کہے کہ یہ سب کچھ امیر صاحب نے کروایا تھا۔ اس کا حکم انہوں نے دیا تھا، یہ کارکن اس کام کیلئے انہوں نے بھیجے تھے، اس سارے معاملے میں وہ پہلے ہی سے باخبر تھے۔ تو یہ سب کچھ غلط ہے۔ چونکہ میں امیر صاحب کو بذات خود جانتا ہوں کہ وہ ایسے

آدمی نہیں ہیں۔ یہ سارا معاملہ ان دونوں جماعتوں کے چند افراد کا انفرادی اور ذاتی عمل ہے۔ ہمیں اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ نہ ہی دلچسپی ہے۔ اس ساری مثال کا مقصد یہ ہے کہ جب آپ اپنے روحانی بزرگ، روحانی استاد، روحانی پیشوا، روحانی پیر صاحب کے کسی بھی مخالف کے پاس جائیں گے یا دوستی رکھیں گے تو ان روحانی بزرگوں کی طرف سے ملنے والی روحانی غیبی مخلوق، روحانی غیبی قوتیں، روحانی غیبی طاقتیں، روحانی مؤکلات وجنات آپ کے دشمن بن جائیں گے۔ چونکہ ان کا اصل تعلق تو آپ سے پہلے اور آپ کے پاس آنے کے بعد بھی ان بزرگوں اور روحانی پیشواؤں سے ہی ہے۔ یہ جب ان کے مخالفوں اور دشمنوں کے پاس جاتا ہوا آپ کو دیکھیں گے تو ضرور بالضرور آپ کو نقصان پہنچائیں گے۔ پھر اگر کوئی یہ کہے کہ میرے ساتھ ان بزرگوں نے ایسا کیا یا ویسا کیا، یہ سب کچھ باتیں غلط ہوتی ہیں۔ میرے بھائی! اصل بات یہی ہوتی ہے جو میں نے عرض کر دی ہے۔ آپ سب حضرات یقیناً جانتے ہیں کہ مولانا عرفان صاحب کو استاد محترم نے ہی روحانی درسگاہ کا ناظم بنایا تھا۔ اور اس مسند سے ان کو ہٹانے والے بھی استاد محترم ہی ہیں۔ چونکہ ادارہ کے بانی ذمہ دار اور دارالعمل چشتیہ کے تمام شعبہ جات کے سربراہ استاد العاملین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ ہی ہیں۔ ان کو اختیار حاصل ہے کہ وہ جس کو عہدے سے معزول فرمائیں یا کسی کو کسی عہدے کی ذمہ داری عنایت فرمائیں۔

سابق ناظم روحانی درسگاہ، عہدے سے معزولی کے بعد استاد محترم، روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ کی نہ صرف یہ کہ سخت مخالفت کر رہے ہیں بلکہ مقابلے پر اترے ہوئے ہیں۔ اس ساری صورتحال میں دارالعمل چشتیہ کے تمام شعبہ جات سے وابستہ افراد کو عموماً اور روحانی درسگاہ و روحانی علاج گاہ سے فیض حاصل کرنے والے نئے پرانے تمام روحانی طالب علموں، روحانی مریضوں سے خصوصاً یہ گزارش ہے کہ آپ اگر استاد العاملین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ سے روحانی فیض حاصل کرنا چاہتے تو سابق ناظم صاحب سے بالکل ہی کسی قسم کا تعلق نہ رکھیں اور اگر کوئی ساتھی ان سے رابطہ رکھنا چاہ رہا ہے تو پھر وہ ہم سے رابطہ ختم کر دے، کہیں ایسا نہ ہو کہ آپ بلاوجہ ہی غیبی مخلوق کی زد میں آ جائیں اور ہمیں اس کا علم بھی نہ ہو۔ اس کیلئے آخر میں ایک ذاتی واقعہ سابق ناظم صاحب کا عرض کر دیتا ہوں۔ دارالعمل میں ایک دفعہ ہم سب ساتھی بیٹھے گپ شپ لگا رہے تھے۔ بات اس موضوع پر چل رہی کہ بعض لوگ ہم سے صرف آ کر اپنے کام کا کہتے ہی ہیں اور ان کا کام ہو جاتا ہے اور بعض آ کر کہتے ہیں کہ ''جی فلاں کام نہ ہو'' تو ہم عامل حضرات کہتے ہیں کہ ''ٹھیک ہے جی، ایسا نہیں ہوگا''۔ نہ ہی کام ہونے کا تعویذ اور نہ ہی نہ ہونے کا تعویذ، نہ ہی جنات کی ڈیوٹی اور نہ ہی موکلات سے کسی قسم کی گزارش مگر کام پھر بھی ہو رہے ہیں تو یہ کون کر رہا ہے؟ بے شک اللہ کر رہے ہیں لیکن آپ کی معاون غیبی مخلوق آپ کی بھرپور معاونت کر رہی ہوتی ہے۔ بالکل اسی طرح جب آپ کی کوئی مخالفت کرتا ہے یا آپ کو کوئی نقصان پہنچاتا ہے تو اس مخالف کو کوئی ایسی سزا ملتی ہے کہ آپ بھی حیران رہ جاتے ہیں تو یہ کون کرتا ہے؟ یہ انتقام بھی آپ کا آپ کی معاون غیبی مخلوق لے رہی ہوتی ہے۔ جبکہ آپ ان کو نقصان پہنچانے کا بالکل ہی نہیں کہہ رہے۔ اسی طرح کا واقعہ سابق ناظم صاحب نے اپنا بھی سنایا کہ ان کی کسی بات پر اپنے بھائی سے معمولی سے لڑائی ہو گئی، ان کا بھائی لڑ جھگڑ کر جب گھر سے باہر گیا تو اس کا ایکسیڈنٹ ہو گیا۔ پھر خود ہی کہنے لگے کہ یہ فلاں عمل والوں نے میرے بھائی کے ساتھ ایسا کیا۔ تو ان واقعات کی روشنی میں تمام دوست اپنی اپنی راہ منتخب فرما لیں۔ پھر یہ نہ کہنا کہ ہمیں خبر نہیں تھی۔

ہمارے علم میں یہ بات مختلف ذرائع سے آئی ہے کہ کئی طالب علموں کے عمل خراب ہوئے اور اس کی اصل وجہ یہی سامنے آئی۔ فیصلہ آپ خود کریں کہ جب آپ خود دانستہ اپنے ہی استاذ کے مخالف کے پاس جائیں گے تو استاذ کے دیئے ہوئے جنات کیوں آپ کو نقصان نہیں دیں گے؟ کیوں آپ کی بندش نہیں لگائیں گے؟ کیوں آپ کو رجعت میں مبتلا نہیں کریں گے؟ اگر آپ دانستہ نہیں کریں گے تو پھر آپ کو نقصان تو نہیں ہوگا مگر غیبی قوتوں میں کمی لازمی ہوگی، کئی چھوڑ کر چلی جائیں گی۔ یہ اصول ہر اس طالب علم کے لیے ہے، جو کہیں سے بھی روحانی فیض حاصل کر رہا ہے۔ امید کرتا ہوں کہ میری بات سمجھ آ گئی ہوگی۔

# فروری 2017ء کے خاص اوقات

## چاند گرہن 11 فروری 2017ء بروز اتوار

| ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|
| 03:31:54 | 05:43:44 | 07:55:39 |

یورپ، میکسیکو، ساؤتھ افریقہ، بلجیم، امریکہ، پرتگال، ہنگری، فرانس، ترکی، یونان، اسپین، گوئٹے مالا، لندن، یورپ، کیوبا، ارجنٹائن، برازیل، روس، مصر، انڈیا، پاکستان سمیت عرب امارات میں دیکھا جاسکے گا۔

## سورج گرہن 26 فروری 2017ء بروز اتوار

| ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|
| 17:10:21 | 19:58:19 | 22:35:30 |

چلی، فارک لینڈ، ملاوے، ساؤتھ افریقہ، نمبیبیا، زمبابوے، برونڈی، انگولا، کانگو، ارجنٹائن، برازیل، شام ہونے کی وجہ سے پاکستان اور ہندوستان کی ساحلی پٹی پر بوقت غروب آفتاب دیکھا جاسکے گا۔

## اہم نظرات سیارگان

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد تربیع مشتری | 02-02-17 02:59 | 02-02-17 20:16 | 03-02-17 13:23 |
| عطارد تسدیس زہرہ | 09-02-17 22:08 | 11-02-17 02:19 | 12-02-17 05:14 |
| شمس تثلیث مشتری | 10-02-17 21:03 | 11-02-17 20:26 | 12-02-17 19:45 |
| شمس تسدیس زحل | 13-02-17 09:14 | 14-02-17 10:59 | 15-02-17 12:41 |
| عطارد تسدیس مریخ | 15-02-17 19:40 | 16-02-17 23:15 | 18-02-17 02:8 |
| عطارد تثلیث مشتری | 21-02-17 09:37 | 21-02-17 23:28 | 22-02-17 13:13 |
| عطارد تسدیس زحل | 23-02-17 12:16 | 24-02-17 02:46 | 24-02-17 17:10 |

## حالتِ قمر

| | تاریخ داخلہ | وقت داخلہ | تاریخ خروج | وقت خروج |
|---|---|---|---|---|
| شرف قمر | 03فروری | 10:15 | 03فروری | 11:58 |
| قمر درثور | 03فروری | 06:49 | 05فروری | 09:44 |
| قمر درعقرب | 16فروری | 11:40 | 18فروری | 23:52 |
| ھبوط قمر | 16فروری | 15:38 | 16فروری | 18:00 |

# اللہ جل جلالہٗ کی خاص حفاظت میں آنے کا عمل

عاملین کے لیے فروری 2017 کے شرفِ قمر میں کرنے کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دار العمل چشتیہ)

شرفِ قمر کا آغاز 3 فروری 2017 کو بروز جمعہ 10:15 بجے صبح کو ہوگا اور اختتام 3 فروری 2017 کو بروز جمعہ 11:58 بجے صبح کو ہوگا۔ شرفِ قمر کا وقت مثبت اعمال کے لیے بہت مناسب وقت ہے۔

اس ماہ ایک ایسے عمل کا انتخاب کیا گیا ہے، جو ان افراد کے لیے ہے، جو جادو، جنات، شیاطین، جادوگروں، دشمنوں، حادثات، آفات وغیرہ سے پریشان ہیں اور وہ چاہتے ہیں کہ ہم روحانی حفاظت میں آجائیں۔ یہ عمل اس آیت کا ہے:

آیت: اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ (ھود:۵۷)

ترجمہ: بیشک میرا رب ہر چیز پر نگہبان ہے۔

اس عمل کے کرنے والے کئی مقاصد کی حفاظت کے لیے تعویذ تیار کر کے دے سکتے ہیں۔ چند درج ذیل ہیں:

* جادو * جنات * آسیب * شیطان * نظرِ بد * حسد * دشمن * لاعلاج بیماریاں * حادثات * اغوا * چوری * اولاد کی خاص حفاظت وغیرہ۔

الغرض درج بالا جیسے مختلف مسائل کے لیے اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## عمل کس طرح تیار کریں؟

سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے تیار کریں۔ اعلیٰ قسم کا بخور جلائیں۔ اس کو ایک مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں۔

| | | |
|---|---|---|
| عمل: | اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ | 1732 |
| سائل کا نام مع والدہ: | سلیم بن مسرت | 840 |
| مقصد: | جادو جنات شیاطین | 848 |
| کل اعداد | | 3420 |

سائل کا جو مزاج ہو، اس چال کا تعویذ تیار کر کے سائل کے گلے میں ڈلوائیں یا سائل کو پاس رکھنے کو دیں۔ وظیفہ روزانہ 175 مرتبہ پڑھنے کو دیں۔

اگر کسی جگہ کے لیے تیار کرنا ہے تو اس کے لیے آپ آتشی اور آبی چال سے تعویذ تیار کریں۔ اکیس تعویذات دونوں کے تیار کیے جائیں۔ آتشی چال والے کو اکیس یوم اس جگہ پر فلیتہ بنا کر جلایا جائے۔ فلیتہ کم از کم ۲-۳ گھنٹے اور زیادہ سے زیادہ ۵-۶ گھنٹے جلے۔ آبی تعویذ کو پانی میں ڈبو کر صبح، شام اور رات کو تمام پاک کونوں اور دیواروں پر چھڑکاؤ کریں۔

نوٹ: شرفِ قمر ہر ماہ لگتا ہے۔ اس لیے اگر کام میں کوئی کمی رہ جائے تو اگلے شرفِ قمر میں دوبارہ عمل تیار کر لیا جائے۔ ان شاء اللہ، تین بار سے زیادہ کی نوبت نہ آئے گی۔

## عمل کون لوگ تیار کریں؟

اس عمل کو وہ لوگ تیار کریں، جو اس آیت کے عامل ہیں۔ اگر غیر عامل تیار کرنا چاہے تو شرفِ قمر کے وقت دو رکعت نماز پڑھے اور اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ ایک ہزار سات سو بتیس (۱۷۳۲) بار اس آیت کو پڑھے۔ عمل کے اختتام پر دعا مانگے۔ پھر تعویذات تیار کر لے۔

جن افراد نے ہماری روحانی درسگاہ سے "حصارِ قرآنی کبیر" کا عمل کیا ہوا ہے، وہ بھی اس عمل کو تیار کر سکتے ہیں۔

جو لوگ خود تیار نہ کر سکیں، وہ ادارے سے رابطہ کر لیں۔ ایک وقت میں ایک فرد کے لیے زیادہ سے زیادہ تین مقاصد کے لیے تعویذ تیار کیے جائیں گے۔

رابطہ نمبر: 0334-4312272 ہدیہ: 1100 روپے

# زبان بندی اور دشمنوں میں جدائی کے دو خاص اعمال

عاملین کے لیے فروری 2017 کے قمر در عقرب میں کرنے کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

قمر در عقرب کا آغاز 16 فروری بروز جمعرات 11:40 بجے صبح کو ہوگا اور اختتام 18 فروری کو بروز ہفتہ 11:52 بجے رات کو ہوگا۔ قمر در عقرب کا وقت منفی اعمال کے لیے بہت مناسب وقت ہے۔

اس ماہ دو اعمال کا انتخاب کیا گیا ہے۔ پہلا زبان بندی کا ہے۔ دوسرا دشمنوں میں پھوٹ اور جدائی ڈالنے کا ہے۔ یہ دونوں اعمال استاد العاملین استاذِ محترم حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب دامت برکاتہم کے ہیں۔

## زبان بندی کے لیے

دشمن کی اور کسی بدزبان کی زبان بند کرنے کے لئے 40 بنولے لے کر ان پر 3 مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور جس کی زبان بند کرنی ہو، اس کا اور اس کی ماں کا نام لے کر ان بنولوں پر دم کر دیں اور دشمن اور بدزبان کے گھر میں دبا دیں۔ اگر دباتے وقت کوئی نہ دیکھے تو اچھا ہے۔ ان شاء اللہ ایسی زبان بند ہو گی کہ لوگ حیرت کریں گے۔ قمر در عقرب کے وقت میں زحل یا مریخ کی ساعت میں عمل تیار کریں اور کوشش کریں کہ قمر در عقرب کا وقت ختم ہونے سے قبل ہی گھر میں دبا دیں۔

## دشمنوں میں پھوٹ اور جدائی کا عمل

اگر کسی کے دشمن باہمی مشورے سے اس کو جانی اور مالی نقصان پہنچانے کے درپے رہتے ہوں اور ہر آن ان سے خطرہ ہو اور یہ یقین ہو کہ اگر ان کے درمیان پھوٹ پڑ جائے تو پھر وہ دشمنی کرنے سے باز آجائیں گے تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ باوضو ہو کر قبلہ رُو بیٹھیں اور سات سات مرتبہ یہ پڑھیں اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاهِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اور اس کے درمیان 41 مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ پھر سورۂ یٰسین کی تلاوت شروع کریں، جب پہلے مبین پر پہنچیں تو کہیں بحق سورۂ یٰسین اور آیت فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ پھر اپنی ہتھیلی کو زمین پر مارتے ہوئے دشمنوں کا اور ان کی ماؤں کا نام لیں اور 3 بار کہیں آمین، آمین، آمین۔ اس کے بعد پھر شروع سے سورۂ یٰسین پڑھیں اور جب دوسرے مبین پر پہنچیں، پھر مذکورہ عمل کو دہرائیں۔ اسی طرح ہر مبین پر اس عمل کو دوہراتے رہیں اور شروع سے یٰسین پڑھتے رہیں۔ آخری بار سورۂ یٰسین آخیر تک پڑھیں۔ آخیر میں پھر وہی درود پڑھیں جو اوپر ذکر کیا گیا ہے۔ ختم عمل پر دشمنوں کے درمیان جدائی کی دعا کریں۔ اس عمل کو لگاتار سات روز تک کریں۔ ان شاء اللہ دشمنوں میں پھوٹ پڑ جائے گی۔

اس عمل کا آغاز قمر در عقرب کے وقت میں زحل یا مریخ کی ساعت میں کریں اور اگلے چھ دن بھی زحل یا مریخ کی ساعت میں پڑھیں۔ اس بات کا خیال رکھیں کہ جس وقت آپ نے عمل شروع کیا ہے، اگلے روز اس وقت یا اس کے فوری بعد جو بھی مریخ یا زحل کی ساعت آئے، آپ نے عمل پڑھنا ہے۔ اسی طرح کل سات یوم کرنا ہے۔

**نوٹ** قمر در عقرب ہر ماہ لگتا ہے۔ اس لیے اگر کام میں کوئی کمی رہ جائے تو اگلے قمر در عقرب میں دوبارہ عمل تیار کر لیا جائے۔ ان شاء اللہ، تین بار سے زیادہ کی نوبت نہ آئے گی۔

## عمل کون لوگ کریں؟

اس عمل کو صرف سورۂ یٰسٓ کے عامل کریں۔ اگر غیر عامل کرنا چاہے تو قمر در عقرب کے وقت دو رکعت نماز پڑھے۔ پھر اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ سات بار سورۂ یٰسٓ پڑھیں اور اس کا ثواب سات سلاطین کو ہدیہ کریں۔ اب آپ یہ دونوں اعمال کر سکتے ہیں۔

# لوحِ تکمیلِ حاجات

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

## شمس، زحل، تسدیس کے خاص وقت کا خاص الخاص روحانی تحفہ

اسباب کی اس دنیا میں ہر شخص ہی اپنے سینے میں لاکھوں حسرتیں، امیدیں، آرزوئیں، تمنائیں، خواہشات اور حاجات لئے پھرتا ہے اور خواہشات و حاجات بھی ایسی کہ بس "ہر ایک خواہش پر دم نکلے"۔ بحیثیت انسان ہر ایک شخص مرد، عورت، بچہ، بچی، جوان ہو یا بوڑھا بزرگ ہو۔ وہ شادی شدہ ہو یا غیر شادی شدہ ہو، صاحب اولاد ہو یا بے اولاد ہو، کسی بڑے بنگلے یا عظیم الشان کوٹھی میں رہنے والا ہو یا کبھی جھونپڑی کا مکین ہو، کروڑوں روپے کا بینک بیلنس رکھنے والا ہو یا روزانہ کی دیہاڑی لگا کر اپنے بچوں کا پیٹ پالنے والا مفلوک الحال انسان ہو، وہ بڑی بڑی مہنگی گاڑیوں میں گھومنے والا بابو ٹائپ ہو یا سائیکل چلانے والا ایک غریب مزدور ٹائپ ہو، وہ بڑی بڑی فیکٹریوں، کارخانوں کا مالک ہو یا چھوٹا سا دکاندار ہو، وہ بہت بڑا زمیندار ہو یا اس زمیندار کا نوکر ہو، وہ کوئی بہت افسر ہو یا پھر ایک ادنیٰ سا ملازم ہو، وہ کوئی وزیر، مشیر، بادشاہ ہو یا فقیر ہو، خواہشات تو ہر ایک انسان ہی رکھتا ہے۔ ضروریات تو ہر ایک انسان کی ہی ہیں، چھوٹی بڑی حاجات کی تکمیل کا شوق بھی ہر ایک شخص رکھتا ہے۔ یہ لوح خاص برائے تکمیل حاجات ہر ایک شخص کی ہر قسم کی آرزو، تمنا، خواہش، ضرورت، حاجت کے بہت جلدی پورا ہونے کیلئے اسباب کے درجے میں بہت ہی نادر و نایاب اور بہت ہی قیمتی اور سستا روحانی تحفہ ہے۔ لوح بنوایئے اور پھر دیکھئے کہ اللہ کے خاص فضل و کرم سے آپ کی تمام حاجات کتنی آسانی سے اور کتنا ہی جلدی پوری ہوتی ہیں۔

### لوح تکمیل حاجات کا ہدیہ

زعفران اور بخورات کے اہتمام سے تیار کردہ لوح تکمیل حاجات کا ہدیہ صرف اور صرف 1100 روپے ہے۔

### لوح تکمیل حاجات بنوانے کیلئے

لوح تکمیل حاجات بنوانے کے خواہش مند اور ضرورت مند ادارہ کے اس نمبر پر رابطہ فرمائیں۔ موبائل نمبر: 0334-4312272

لوح بذریعہ ڈاک، کوریئر وغیرہ پورے ملک میں روانہ کی جاتی ہیں۔ ایک یا ایک سے زیادہ حاجات کیلئے ایک لوح ہی کافی ہے۔

### لوح تکمیل حاجات بنانے کا وقت

لوح تکمیل حاجات بنانے کا وقت یعنی شمس، زحل، تسدیس کا وقت آغاز 13 فروری بروز پیر صبح 9 بج کر 13 منٹ پر ہوگا اور اس کا اختتام 15 فروری بروز بدھ دوپہر 12 بج کر 40 منٹ پر ہوگا۔

الٰہی! اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کی فلاں حاجت (حاجت کا نام) پوری فرما دیجئے۔ آمین

### لوح تکمیل حاجات

٧٨٦
جبرائیل

| اللّٰھم اصلح لی شانی کلہ | اللّٰھم لا حاجۃ ھی لک رضا الا قضیتھا | یا قاضی الحاجات اقض حاجتی کلہ | بحق ربنا آتنا فی الدنیا حسنہ |
|---|---|---|---|
| ٢٧٨٥ | ١٠١٣ | ٤٩٢ | ٢٥٦٧ |
| ١٠١٢ | ٢٧٨٢ | ٢٥٧٠ | ٤٩٣ |
| ٢٥٦٩ | ٤٩٤ | ١٠١١ | ٢٧٨٣ |

# لوح خاص برائے دفع مشکلات

## عطارد، زحل، تسدیس کے خاص وقت کا ایک خاص روحانی تحفہ

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

### لوح دفع مشکلات بنانے کا وقت

عطارد، زحل، تسدیس کا وقت مورخہ 23 فروری بروز جمعرات کو دوپہر 12 بج کر 15 منٹ پر شروع ہوگا اور 24 فروری بروز جمعہ کو شام 5 بج کر 9 منٹ پر اختتام پذیر ہوگا۔

### لوح بنوانے کے لئے رابطہ

جو دوست واحباب خدانخواستہ کسی بھی مشکل میں ہیں وہ اس موقع سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔ اپنے لئے لوح خاص بنوائیں اور اگر آپ کے رشتہ داروں، عزیزوں، دوستوں، محلے داروں، جان پہچان والوں میں سے کوئی بھی کسی بھی قسم کی مشکل میں ہے تو اس کی ضرور بالضرور رہنمائی کریں۔ لوح خاص بنوانے کیلئے اس موبائل نمبر پر رابطہ فرمائیں۔

### لوح خاص کا ہدیہ

زعفران سے تیار کردہ لوح خاص کا ہدیہ صرف **1300** روپے

۷۸۶

جبرائیل

| امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء | حسبی اللہ لا الٰہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم | لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین | تسہل یا الٰہی کل صعب بحرمت سید الابرار سہل |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷۵ | ۱۶۹۷ | ۲۴۹۳ | ۳۰۹۷ |
| ۱۶۹۶ | ۱۳۷۲ | ۴۰۰۰ | ۲۴۹۴ |
| ۳۰۹۹ | ۲۴۹۵ | ۱۶۹۵ | ۲۳۷۳ |

مشکلات تھوڑی ہوں یا زیادہ، مشکلات چھوٹی ہوں یا بڑی، مشکلات معمولی ہوں یا ہر طرف سے گھیراؤ کیے ہوئے ہوں، مشکلات کا تعلق ماضی سے ہو یا حال اور مستقبل سے، مشکلات خواہ کیسی ہی ہوں، مشکلات تو مشکلات ہی ہوتی ہیں۔ اللہ پاک اپنے تمام بندوں کی ہر قسم کی مشکلات کو دور اور ختم فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ یہ لوح خاص لاکھوں فوائد کی حامل ہے۔ اللہ کے فضل وکرم سے ہر قسم کی مشکلات کو دنوں میں بلکہ گھنٹوں اور منٹوں میں ختم کرنے والی، مشکلات سے چھٹکارا دلانے والی، مشکلات سے جان چھڑانے والی، مشکلات کو آسانیوں اور سہولتوں میں تبدیل کرنے والی، مشکلات سے نجات دلانے والی، مشکلات سے محفوظ رکھنے والا ایک بے مثال اور لاثانی روحانی تحفہ ہے۔ "بفضل خدا" اس لوح کو پہننے سے، اس لوح کو پاس رکھنے سے، اس لوح کو پرس یا بٹوہ میں رکھنے سے، اس لوح کو تجوری اور گلہ میں رکھنے سے، اس لوح کو مکان یا بلڈنگ میں لگانے سے، اس لوح کو دکان، مارکیٹ، فیکٹری، کارخانے میں لگانے سے، اس لوح کو آفس میں لگانے سے، اس لوح کو گاڑی میں لگانے سے، اس لوح کو سکول، کالج، اکیڈمی، یونیورسٹی میں لگانے سے، اس لوح کو ہر قسم کی مشینری پر لگانے سے وہ شخص، دکان، مکان، کوٹھی، مارکیٹ، آفس، گاڑی الغرض ہر ایک چیز، ہر وقت، ہر قسم کی مشکلات سے باذن اللہ محفوظ و مامون رہے گی۔

### اہم ٹوٹکہ

دماغی خشکی، نیند کا نہ آنا، نظر کی کمزوری، کھانسی، گلے کی خراش، ایلوپیتھک میڈیسن کے کثرت سے استعمال کی وجہ سے ہونے والے نقصانات ریح، گیس، تیزابیت وغیرہ۔ ان تمام تکالیف میں شہد کا مسلسل استعمال بہت مفید ہے۔ سردیوں میں شہد کا ایک چمچ روزانہ سردیوں میں ہونے والی تمام ممکنہ تکالیف سے بچاتا ہے۔

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

یہ عمل بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کیا کیا کام لئے جا سکتے ہیں؟ مختصراً درج ذیل کام لے سکتے ہیں۔ باقی عامل کی مرضی ہے کہ وہ کیا کیا کام لے سکتا ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**چاند گرہن 11 فروری 2017ء بروز ہفتہ لگے گا..... سورج گرہن 26 فروری 2017ء بروز اتوار لگے گا**

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل و خرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو
- کسی خاص جگہ پر نکاح باندھنا تاکہ نکاح نہ ہو
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا
- **طلاق باندھنا:** تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے
- **محبت باندھنا:** تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے
- رخصتی بارات باندھنا
- **محبت کو ختم کرنا:** تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو
- **نیند باندھنا:** تاکہ مطلوبہ فرد رابطہ کرے

**عام فیس**
**5100 روپے**

**ممبران کے لئے**
**4100 روپے**

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بد فعلی وغیرہ

- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت سے زنا نہ کر سکے
- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی خاص مرد سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی خاص عورت سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد سے بدفعلی نہ کر سکے

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- درد سر باندھنا
- **حمل باندھنا:** تاکہ عورت کو حمل نہ ہو
- صحت باندھنا
- **مرد کا نطفہ باندھنا:** تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے

حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیرِ نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- عہدہ باندھنا کہ نہ ہٹے
- ترقی باندھنا
- دوکان باندھنا — **نوٹ** دکان کی جگہ آستانہ، مطب، فیکٹری وغیرہ لکھا جا سکتا ہے۔
- **سفر باندھنا:** تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کر سکے۔ — **نوٹ** کسی خاص شہر یا ملک کا نام لکھا جا سکتا ہے۔
- کسی کی معاش باندھنا

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت کو باندھنا
- شراب نوشی کی عادت باندھنا
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مار سکے
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر نہ رہے
- بے جا غصہ باندھنا

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- **زبان بندی:** تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہو جائے
- مخلوق کی زبان بندی کے لئے: تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے
- **دشمنی باندھنا:** تاکہ دشمن دشمنی چھوڑ دے
- **حسد باندھنا:** تاکہ دشمن حسد نہ کرے
- **نیند باندھنا:** دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا

یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے، چاہے اُس نے کوئی عمل کیا ہو یا نہ کیا ہو۔

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا
- **عقل و خرد باندھنا:** تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہو جائے۔
- **نظر باندھنا:** تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں
- **کسی کا عمل باندھنا:** تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے

اس طرح کے اور بہت کام ہیں جو کئے جا سکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ حلف نامہ بھی لیا جاتا ہے اور ضرورت پڑنے پر کسی معتبر اور مستند عالم یا مفتی صاحب کا تصدیقی خط بھی مانگا جا سکتا ہے۔

■ چاند گرہن رات 03:34 پر لگنا شروع ہوگا۔ صبح 05:43 پر مکمل لگے گا۔ صبح 07:53 پر چاند گرہن بالکل ختم ہو جائے گا۔ ■ سورج گرہن شام 05:10 پر شروع ہوگا۔ رات 07:58 پر مکمل لگے گا۔ رات 10:35 پر سورج گرہن بالکل ختم ہو جائے گا۔

ناظم روحانی درسگاہ 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)

رابطہ: 0343-7772772 ruhanidarsgah@gmail.com, darulamal.org/ruhanidarsgah

# چاند گرہن اور سورج گرہن کے اعمال

قیصر احمد بی۔اے۔ (کراچی)

**چاند گرہن:** گرہن کی ابتداء 11 فروری رات 3 بج کر 34 منٹ، مکمل گرہن صبح 5 بج کر 43 منٹ اور خاتمہ گرہن صبح 7 بج کر 53 منٹ۔

**سورج گرہن:** گرہن کی ابتداء 26 فروری شام 5 بج کر 10 منٹ، مکمل گرہن رات 9 بج کر 58 منٹ اور خاتمہ گرہن رات 10 بج کر 35 منٹ پر ہوگا۔

معزز قارئین کرام! آپ کی خدمت میں چند سورج گرہن اور چاند گرہن کے اعمال پیش کر رہا ہوں۔ آپ اس میں سے عمل کریں اور عمل کی روحانی طاقت دیکھیں۔

## زبان بندی کرنا

اگر کوئی ظالم، چغل خور، بے گناہ تنگ کرتا ہے یا کوئی نقصان دینے کا منصوبہ بنا رہا ہے تو اس کی زبان بندی کا کام اس دن کرتے ہیں۔ یا میاں بیوی میں کوئی بدزبانی ہوتی ہو یا تو تو میں میں کرتا ہو تو یہ عمل کریں۔ آسان ہے اور پُرتاثیر و تیر بہدف ہے۔ سورج گرہن میں بازار سے لوہے کا ایک نیا تالہ خرید کر رکھیں مگر تالا ایسا ہو جو چابی سے کھلتا ہو اور بند ہوتا ہو یعنی اس کی چابی سوراخ والی ہو۔ سات مرتبہ سورۂ کوثر بغیر بسم اللہ پڑھ کر زبان سے اپنا مقصد بیان کر کے تالے کے سورخ میں پھونک مار کر تالے کے کُنڈے کو بند کر دیں اور چابی سے تالے کو بند کر دیں۔ اب اس تالے کو کسی سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دفن کر دیں۔

سورۂ کوثر بغیر بسم اللہ پڑھے سات بار پڑھنے کے بعد یوں کہیں کہ

''میں نے بند کیا خواب وخیال کو فلاں بن فلاں کا اپنے حق میں، کبھی مجھ سے غافل نہ رہے''۔

''میں نے باندھا سرکشی و نافرمانی کو فلاں بن فلاں کی تاکہ ہمیشہ مطیع وفرماں بردار رہے''۔

## جنات، آسیب، چڑیل یا ہمہ قسم کی ارواحِ خبیثہ سے نجات

سورج گرہن میں اس عمل کو کریں۔ بعض اوقات کچھ ایسے مریض ہوتے ہیں جن کو شیطانی چیزیں، غیبی چیزیں، سایہ جنات نظر آتی ہیں یا جھلک پڑتی ہے۔ یا جنات کا سایہ ہو تو اس مرض سے جان وچھٹکارا چھڑانے کیلئے کوئی چارہ نہ چل رہا ہو تو یہ نقش گرہن کے اوقات میں تیار کر کے رکھ لیں اور مریض کے سر پر یا آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر سورۂ کوثر ایک سو ایک (101) بار پڑھ کر دم کرے اور یہ نقش گلے میں پہنا دے۔

جنات، آسیب، چڑیل یا ہمہ قسم کی ارواحِ خبیثہ مکمل طور پر بھاگ جائیں گی اور مریض کی جان ہمیشہ کیلئے چھوٹ جائے گی۔ ایک نقش مریض کے گلے میں پہنائیں اور دوسرا نقش اس کے تکیہ میں رکھ دیں۔

لکھنے کا نقش یہ ہے:

| | ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ | |
|---|---|---|---|---|
| | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| ٦٦ | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

٦٦ جن بھوت دیو پری وہمہ قسم ارواح خبیثہ ختم شو ٦٦

## دشمن کو تباہ و برباد کرنا

سورج گرہن میں سیہہ جانور کے سات عدد تکلے لے کر ہر تکلے پر بغیر بسم اللہ سورۂ کوثر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ہر لفظ ابتر پر تین بار تکرار کریں، ساتھ ہی دشمن کا نام معہ اس کی والدہ کے لیتے رہیں۔ پھر یہ تکلے (کانٹے) دشمن کی دہلیز کے نیچے گاڑ دیں یا قبرستان میں گاڑ دیں۔ دشمن کا خانہ چند ہی دنوں میں تباہ و برباد ہو جائے گا اور یہ تباہی اس وقت تک جاری رہے گی جب تک کہ تکلے (کانٹے) وہاں سے نہ نکالے جائیں گے۔

**نوٹ** ایسے اعمال سے اول تو پرہیز کرنا واجب ہوتا ہے کیونکہ اس کا بوجھ/ بار عامل کے سر پر ہوتا ہے۔ لہٰذا احتیاط کریں تو بہتر و افضل ہے۔

## دشمن کو بیمار کرنا و نقصان پہنچانا

اگر کوئی شخص خواہ مخواہ ستاتا ہو اور تکلیف بے وجہ پہنچاتا ہو تو سورج گرہن میں بکرے کا دل لائے اور یہ نقش کاغذ پر لکھ کر نقش کے نیچے نام دشمن معہ والدہ کے لکھ کر دل کو چاقو سے چیر کر اس دل میں رکھ کر سات عدد سوئیاں اس طریقے پر چبھوئیں کہ وہ شگاف بند ہو جائے۔ اور ہر سوئی پر سات سات مرتبہ سورۂ الم ترکیف بغیر بسم اللہ پڑھے چبھوئیں اور اس دل کو کسی پرانی قبر میں دبا دیں۔ تین دن کے اندر اندر دشمن بیمار یا تباہ ہو جائے گا اور ظلم سے توبہ کرے گا۔ مجرب المجرب ہے۔ حق کی جگہ اس نقش کو کام میں لائیں۔ خواہ مخواہ اپنے نفع کی خاطر کسی کو ستانا یا عذاب میں مبتلا کرنا گناہ عظیم ہے۔

نقش یہ ہے:

یا عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۱۷ | ۳۲۲ |
| ۳۱۹ | ۳۲۱ | ۳۲۳ |
| ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۱۸ |

یا عزرائیل (دائیں جانب) — یا عزرائیل (بائیں جانب)

فلان بن فلاں رنجور گردد

## چاند گرہن میں غیبی مخلوق کی حاضری کا عمل

خالص سرسوں کے تیل کا چراغ جلاؤ اور اپنے سامنے چار (۴) عدد بتاشے رکھو اور یہ منتر بلا تعداد پڑھو "تم ترا اسوا ھا"۔

تھوڑی دیر بعد غیبی مخلوق حاضر ہو گی اور بتاشے مانگے گی۔ عہد و پیمان ہونے پر بتاشے اس کو دے دو۔ بعدۂ چراغ کو کسی چیز سے بجھا دو۔ پھونک مار کر چراغ نہ بجھائیں۔



# نظرِ بد دور کرنے کا مسنون وظیفہ

حضرت مولانا محمد عمر پالن پوری رحمہ اللہ

ابن عساکر میں ہے کہ جبرائیل علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تشریف لائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت غمزدہ تھے۔ سبب پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسن و حسین کو نظر لگ گئی ہے۔ فرمایا یہ سچائی کے قابل چیز ہے۔ نظر واقعی لگتی ہے۔ آپ ﷺ نے یہ کلمات پڑھ کر انہیں پناہ میں کیوں نہ دیا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا وہ کلمات کیا ہیں؟ فرمایا یوں کہو:

اَللّٰھُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِیْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِیْمِ ذَا الْوَجْهِ الْکَرِیْمِ وَلِیَّ الْکَلِمَاتِ التَّآمَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْیُنِ الْاِنْسِ

(تفسیر ابن کثیر: ج ۵، ص ۴۱۶)

ترجمہ: "اے اللہ! آپ عظیم بادشاہت کے مالک، قدیم احسان کرنے والے، صاحب وجہ کریم اور کلمات تامہ اور مستجاب دعاؤں کے مالک ہیں۔ آپ حسن حسین کو جنوں اور انسانوں کی نظر بد سے عافیت میں رکھیے"۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا پڑھی تو اسی وقت دونوں بچے اٹھ کھڑے ہوئے اور آپ ﷺ کے سامنے کھیلنے کودنے لگے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "لوگو! اپنی جانوں کو، اپنی بیویوں کو اور اپنی اولاد کو اسی پناہ (دعائے جبرائیل) کے ساتھ پناہ دیا کرو، اس جیسی اور کوئی پناہ کی دعا نہیں"۔

اول آخر درود شریف پڑھ کر مذکورہ بالا دعا تین مرتبہ پڑھیں اور مریض پر دم کریں۔ یہ عمل ایک مجلس میں تین مرتبہ کریں۔ دعا کے اندر جہاں حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما کا نام ہے، ان کی جگہ پر موجود مریض کا نام لیں مثلاً عاف الحسن والحسین کی جگہ موجودہ مریض بچہ جس کا نام ہے، فرض کرو الطاف ہے، تو پھر اس کو یوں پڑھا جائے۔

عاف الطاف من انفس الجن واعین الناس۔

# مجرب تعویذات وعملیات

حضرت مولانا احمد علی پنجگوری رحمہ اللہ

## سحر سے حفاظت کے لیے

۷۸۶

| یاحفیظ | یارحیم | یاحفظ |
|---|---|---|
| یا کریم | یاحی | یاقیوم |
| | | |

گلے میں ڈالنا ہے۔

## سر درد کے لئے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ودود | ۲۴ | ۷ | ۲۱ | ودود |
|---|---|---|---|---|
| طاهر | ۹ | ۱۷ | ۱۳ | طاهر |
| زاهد | ۱۵ | ۱۱ | ۱ | زاهد |
| یاغفّار | ۴ | ۲۳ | ۱۹ | یاغفّار |
| الأخ | ۱۶ | ۵ | ۲ | الأخ |
| الدّین | ۱۲ | ۱۸ | ۱۴ | الدّین |
| شاهد | ۲۲ | ۱۰ | ۳ | شاهد |
| أنعم | ۶ | ۲۰ | ۸ | أنعم |

سر پر باندھ لیں۔

## سر درد کے لئے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(1) اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَ كَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَكْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ۔

(2) هوالله الذی لا اله الا هو الرحمن الرحیم الملك القدوس السلام المومن المهیمن العزیز الجبار المتكبر الخالق الباری المصور له الاسمآء الحسنی یسبح له مافی السموات ومافی الارض وهو العزیز الحکیم۔

هُوَاللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی یُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

اس کو یعنی نمبر 1 اور نمبر 2 کو تحریر کر کے گلے میں ڈال دیا جائے۔

## برائے سہولت نکاح

نام طالب مع والدہ۔ نام مطلوب مع والدہ

| ۲۸ | ۳۷ | ۱۹ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۵ | ۱ | ۱۳ |
| ۵۶ | ۵۴ | ۵ | ۶ |
| ۱ | ۱۰ | ۱۳ط | ع ۳۳ |

طالب اپنے گلے یا بازو پر باندھے اور مطلوب کے مکان کے دہلیز کے نیچے دفن کرے۔

## اژدھا سانپ سے بچنے کا نسخۂ اکسیر

اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا (پ ۳ البقرہ، ع ۳۴)

کی کثرت سے ورد کریں۔

## برائے ترقی دار العلوم مدرسہ وادارہ

روزانہ جتنا ہو سکے، پڑھ کر دعائیں کرنا۔ مدرسہ کی ضروریات پوری ہوں گی۔ دعا یہ ہے: اَللّٰهُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ﴿سُوْرَةُ الشُّوْرٰی:۱۹﴾

# عمل حُب وبغض۔۔ سورۂ فیل باموکل

## گرہن کے اوقات کا ایک خاص عمل

سائیں عبداللطیف دامانی (اسلام آباد)

السلام علیکم!

محترم قارئین خزینہ روحانیات۔ اللہ آپ سب کو اپنی حفاظت میں رکھے۔ میرا یہ مضمون اس رسالے میں میری ابتداء ہے۔ اس مضمون کی تحریر کا سبب یہ بنا کہ مدیر ماہنامہ خزینہ روحانیت نے فون کر کے یہ فرمائش کی کہ فروری 2017ء میں چاند گرہن ہو رہا ہے، اس پر کوئی مضمون لکھ کر ارسال کر دیں تو بندہ ناچیز نے کہا سرِ تسلیم خم ہے۔ بس میری تحریر کا سبب یہ ہے۔

سورج یا چاند گرہن میں آ جانا اللہ تعالیٰ کی قدرت قاہرہ اور اس کے جلال و جبروت کی ان نشانیوں میں سے ہے جن کا کبھی کبھی ظہور ہوتا ہے اور جب ان کا ظہور ہوتا ہے تو اللہ کے نیک بندے عاجزی کے ساتھ اس قادر وقہار کی عظمت وجلال کے سامنے جھک جاتے ہیں اور اس سے رحم وکرم کی بھیک مانگتے ہیں۔

قرآن پاک میں سورۃ القیمۃ پارہ نمبر 29 جو کہ 75 سورۃ نمبر ہے کی آیت نمبر 8 میں اللہ تعالیٰ نے چاند گرہن کا ذکر کیا ہے۔ ترجمہ: ''اور چاند بے نور ہو جائے گا''، یعنی جب شمس وقمر ایک دوسرے کے مقابل 180 درجے پر آ جاتا ہے تو چاند گرہن لگ جاتا ہے اور اس پر تاریکی پھیل جاتی ہے اور سائنس کے مطابق جب سورج اور چاند کے درمیان زمین آ جاتی ہے۔ سورج کی روشنی زمین پر پڑتی ہے اور زمین کا سایہ چاند پر پڑتا ہے تو چاند کی روشنی تاریکی میں بدل جاتی ہے۔ اسے چاند گرہن کہتے ہیں۔

عربوں میں زمانہ جاہلیت میں توہمات میں سے ایک خیال یہ بھی تھا کہ بڑے آدمیوں کی موت پر سورج گرہن لگتا ہے گویا وہ اس کے ماتم میں سیاہ چادر اوڑھ لیتا ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات طیبہ میں ٹھیک اس دن جس دن آپ کے شیر خوار صاحبزادے ابراہیمؑ کی وفات کے دن سورج گرہن لگ جانے سے اس توہم پرستی اور غلط عقیدہ کو تقویت پہنچ سکتی تھی۔ سرکار دو عالم رحمت اللعالمین ﷺ نے اس وقت غیر معمولی حیثیت اور انتہائی فکر مندی کے ساتھ اللہ کے حضور میں جماعت سے دو رکعت نماز پڑھی۔ اس کے بعد خطبہ دیا کہ خاص طور پر اس غلط عقیدے کی تردید کی کہ سورج یا چاند گرہن کسی بڑے آدمی کی موت کی وجہ سے لگتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہ صرف جاہلانہ توہم پرستی ہے جس کی اصل بنیاد نہیں، یہ تو دراصل اللہ کی قدرت وسطوت اور اس کے جلال وجبروت کی نشانی ہے۔ جب ایسی کسی نشانی کا ظہور ہو تو عاجزی کے ساتھ اس کی طرف متوجہ ہونا چاہئے، اس کی عبادت اور اس سے دعا کرنی چاہیے۔

جدید سائنس پہلے تو سورج یا چاند گرہن کے اثرات سے یکسر منکر تھی۔ لیکن اب اس بات کی قائل ہوگئی ہے کہ گرہن کا اثر رحم مادر میں جنین پر ہوتا ہے۔ کیونکہ عورتوں کے ایام کا نظام بچوں کی حمل میں پرورش اور پیدائش کا نظام چاند سے متعلق ہے۔ حمل ٹھہرانے کے واقعات بھی اس سے متعلق ہیں۔ آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ پیدائش کے وقت کسی بچے کا پاؤں مڑا ہوا ہوتا ہے یا کوئی اور نقص ہوتا ہے۔ یہ امر لازمی ہے کہ گرہن کا اثر ماں کے پیٹ کے اندر بچے پر پڑتا ہے اور وہ ماں کی ان حرکات کا نتیجہ ہوتا ہے کہ حاملہ گرہن کے دوران ماں سے سرزد ہوتی ہے۔ اس لئے لازم ہے کہ حاملہ عورت گرہن کے وقت چارپائی پر یا زمین پر چت لیٹی رہے تاکہ ماں کی کوئی حرکت بچہ کے اعضاء کی خوبصورتی پر بُرا اثر نہ ڈالے۔ گاؤں کے لوگ اس سے آگاہ ہوتے ہیں۔ اس لئے وہ گرہن کے وقت احتیاط کرتے ہیں اور حاملہ گائے یا بھینس کو بیٹھنے نہیں دیتے۔

اس سال کے دو گرہن فروری 2017ء میں آئیں گے۔ پہلا چاند گرہن 11 فروری 2017ء بروز ہفتہ صبح سحر کے وقت 3 بج کر 43 منٹ پر ہوگا۔ گرہن کا عروج 5.32.35 اور اختتام گرہن صبح 7 بج کر 53 منٹ پر ہوگا۔ گرہن کا آغاز یورپ سے ہوگا اور میکسیکو، ساؤتھ افریقہ، امریکہ، ہنگری، پرتگال، بلجیم، فرانس، ترکی، یونان، اسپین، گونٹے مال، لندن،

یورپ، کیوبا، ارجنٹائن، برازیل، مصر اور روس کے ساتھ انڈیا، پاکستان میں بھی دیکھا جاسکے گا۔ دبئی، عرب امارات، ایران، عراق میں گرہن کا کچھ حصہ دیکھا جاسکے گا۔ تاہم پاکستان میں علی الصبح ہونے کی وجہ سے طلوع آفتاب تک گرہن کا نظارہ کیا جاسکے گا۔

دوسرا سورج گرہن بروز اتوار 26 فروری کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز شام 5 بج کر 10 منٹ پر ہوگا۔ گرہن کا انتہائی وقت 7 بج کر 58 منٹ ہوگا اور اختتام گرہن 10 بج کر 35 منٹ پر ہوگا۔ چلی، ارجنٹائن، فاک لینڈ، بورائے، گوئے ملاوئے، برازیل، ساؤتھ افریقہ، موزمبیق، برونڈی، زمبابوے، انگولا، کانگو میں گرہن اکثریت سے دیکھا جاسکے گا۔ جبکہ شام ہونے کی وجہ سے پاکستان، انڈیا کی ساحلی پٹی کے علاقوں میں زیادہ اور دیگر علاقوں میں غروب آفتاب تک گرہن کا کچھ نظارہ کیا جاسکتا ہے۔ دبئی، عرب امارات، ایران، عراق اور سعودی عرب میں کچھ حصہ گرہن کا دیکھا جاسکے گا۔

گرہن کے وقت ہر عمل کی طاقت 100 گنا بڑھ جاتی ہے۔ گرہن میں آپ کسی بھی عمل کی زکات ادا کرسکتے ہیں خصوصی طور پر سفلی اعمال بندش کے علاوہ اس میں مندرہ مولا علی کی زکوٰۃ کی ادائیگی بہت مؤثر ہے۔ سورۃ الکوثر، سورۃ الفیل کے علاوہ بھی اعمال جن میں شرک کا پہلو نہیں نکلتا۔ خاص کر اکاش برنی کی کتاب ''عامل کامل'' میں درج مندرہ حضرت علیؓ کی زکات ادا کرسکتے ہیں۔ اس کی زکات 40 دن کی ہے مگر گرہن کے وقت پانی کے پاس 41 دفعہ آپ اس کو پڑھ لیں۔ قلندر یہ طریقہ میں مندرہ شاہ مردان بھی اس قبیل کا ایک ورد ہے۔ اس فیضان کا اثر میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ دربار سخی شاہ مراد میں چار پائیوں، کندھوں، تختوں پر لاکر بیمار لوگ آتے تھے اور مندرے کی بدولت اپنے پاؤں پر چل کر واپس جاتے۔ بڑے سے بڑا شاہ جنات اس مندرے کے آگے نہیں ٹھہرتا۔ بلائیں اس کے فیضان کی برکت سے دم دبا کر بھاگ جاتی تھیں۔ اس موقع پر مناسبت سے جفری عمل کے ساتھ ایک عمل حب و بغض بھی لکھ رہا ہوں۔ اس کی چاند گرہن کے وقت زکات ادا کریں۔ ان شاء اللہ ساری زندگی کام دے گا۔ عمل درج کر رہا ہوں۔

## عمل حب و بغض

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اَجِبْ دَعْوَدی یَااَمْکَا کِیْلُ بستم خواب وخود فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں الم ترکیف یاجبرائیل بستم دوچشم فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فعل ربك یاشمسائیل بستم دو گوش فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں باَصحب الفیل یا کلکائیل بستم زبان فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں الم یجعل کیدھم یا لومائیل بستم بینی فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فِیْ تَضْلِیْلٍ یامیکائیل بستم حفت اندام فلان بن فلانعلی حب فلاں بن فلاں وَاَرْسَلَ عَلَیْھِمْ یااسرافیل بستم دھن فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں طَیْرًا اَبَابِیْلَ یاترتائیل بستم گلو فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں ترمیھم بحجارۃ یاعزرائیل بستم سینہ فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں من سجیل یا کشفائیل بستم قلب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فجعلھم یااجمائیل بستم شکم فلانبن فلاں علی حب فلاں بن فلاں کعصف ماکول یاتنکائیل بستم ناف ودفلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں سَامِعًا مُطِعًا حافظًا اجب بحق الم ترکیف یارب العالمین۔

طریقہ زکات یہ ہے کہ باموکل سورۃ الفیل گرہن کے وقت 150 بار پڑھ لیں، یہ زکات اصفر ادا ہوجائے گی۔ کسی بھی میٹھی چیز پر دم کریں اور مطلوب کو کھلا دیں، محبت میں بے قرار ہوگا۔ میاں بیوی کی محبت کے لئے، ماں باپ، بہن بھائیوں میں محبت پیدا کرنے کیلئے۔

2۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ مذکورہ بالا عمل سرخ شکر پر 19 بار پڑھ کر چونٹیوں کو ڈالیں۔ مطلوب کا دل محبت میں اس طرح بے قرار ہوگا جیسے اس کے دل کو کوئی چیز کاٹ رہی ہے۔ اسی طرح آپ سورۃ فاتحہ الحمد شریف کی زکات زبان بندی برائے محبت ادا کرسکتے ہیں۔

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے، اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لاعلاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمد للہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات وشیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے باآسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جاسکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کر سکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوٰے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کرکے رجعت سے بچا جاسکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آجائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتادیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ اول ھدیہ: -/5500 روپے**

**درجہ دوم ھدیہ: -/10500 روپے**

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کرسکتے ہیں۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کرسکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

**رابطہ** ناظم: 0346-4661681، نائب ناظم: 0345-4661681

# چاند وسورج گرہن، زکوٰۃ حروف تہجی

جناب عامل عزیز الرحمن سروری قادری (حیدرآباد)

الحمدللہ، حضور علیہ الصلوٰۃ وسلام پر لاکھوں کروڑوں اربوں کھربوں درود وسلام پیش کرنے کے بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ! خزینۂ روحانیات کے قارئین کرام کو اللہ پاک اپنے حفظ وامان میں رکھے۔ قارئین خزینۂ روحانیات کے لیے گرہن کے حوالے سے مضمون لکھا ہے۔

قارئین کرام! علمِ نجوم اور علمِ جفر کے حوالے سے چاند وسورج گرہن کے بہت سارے فائدے ونقصانات ہیں لیکن میں اپنی کم علمی کی وجہ سے تحریر نہیں کر پایا کیونکہ میرے پاس وقت کی بہت کمی ہے۔ ایک تو طبیعت ٹھیک نہیں رہتی، دوسری وجہ دنیاوی اور روحانی مصروفیات بہت زیادہ ہیں۔ الحمدللہ کہ پھر بھی ٹائم نکال کر گرہن کے اوقات میں زکوٰۃِ حروفِ تہجی کے ساتھ قارئین کرام کی خدمت میں حاضر ہوں۔ قارئین کرام! گرہن کے اوقات میں علم الجفر کے حوالے سے حروفِ صوامت کے زکوٰۃ کے درجن سے بھی زائد طریقے ہیں۔ جس میں طرح طرح سے عاملین حضرات زکوٰۃ ادا کر کے حروفِ صوامت اور گرہن کے اوقات سے فائدہ اٹھا کر حروفِ صوامت کے عامل ہوجاتے ہیں۔ میرے خیال میں گرہن کے اوقات میں حروفِ صوامت کی زکوٰۃ کی ادائیگی کا طریقہ درست نہیں ہے۔ لہٰذا اس میں طالب علم یا عامل کی روحانیت، رزق، دولت، صحت وتندرستی، مال ومعاش، روزگار اور جسم میں حیرت انگیز طور پر ایک عجیب وغریب بندش ہو جاتی ہے اور وہ ہمیشہ کے لیے بندش کی سخت قسم کی رجعت کا شکار ہو جاتا ہے۔ اور تاحیات ان تمام قسم کی بندش میں پامال وپریشان رہتا ہے اور اس کے ذہن میں طرح طرح کے مایوسی کے خیال پیدا ہوتے ہیں کہ شاید مجھے کسی نے سفلی علم سے باندھ دیا ہے، اس لیے میرے علم وعمل اور روزگار میں برکت نہیں ہے۔ الحمدللہ، مجھ حقیر کے پاس جو استادان وعلماء کرام کے طریقے سے علم حاصل ہوا ہے، اس میں حروف تہجی، حروف نورانی، حروف ناطق، حروف صوامت، حروف ظلمانی اور حروف طلسماتی اور مربع ومثلث کے کامل وافضل طریقے اور زکوٰۃ ادا کرنے کا انداز وبہتر طریقہ موجود ہے۔ جس سے عامل و طالب علم کے جسمانی وروحانی سوچ میں کسی قسم کا خلل پیدا نہیں ہوتا۔

قارئین کرام! گرہن کے اوقات میں حروفِ ابجد کے عامل ہونے کے لیے سب سے پہلے طالب علم کا حروف نورانی اور آیات غوث کا عامل ہونا لازمی ہے۔ اس کے بعد کسی بھی عامل کامل سے اجازت طلب کر کے گرہن کے اوقات میں زکوٰۃ ادا کر کے فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔

## طریقہ زکوٰۃ حروف تہجی

اَبْجَدْ هَوَزْحْ طِيْكَلْ مَنْسَعْ

فَصَقَرْ شَتَثَخْ ذَضَظَغْ

قارئین کرام! جب بھی چاند یا سورج گرہن لگے، گرہن کے عین وسط میں حروف تہجی اٹھائیس مرتبہ لکھ اور پڑھ لیا کریں۔

اس زکوٰۃ کو مکمل کرنے میں کم از کم 5 سال اور زیادہ سے زیادہ سات سال کا عرصہ درکار ہوتا ہے۔ اس میں یہ فائدہ ہے کہ جیسے جیسے گرہن کراس ہوتے جائیں گے، عامل کی روحانی قوت میں اضافہ ہوتا جائے گا۔ یہ عمل رجوعِ خلق، تسخیرِ خلق، تسخیرِ مستورات، تسخیرِ جنات، تسخیرِ مؤکلات، تسخیرِ دیو وپری، تسخیرِ ہمزاد، تسخیرِ ارواح وملائکہ کے لیے بے حد مؤثر عمل ہے۔ اس کے بعد عامل ہر قسم کے نقش، لوحِ مبارکہ، حروف مقطعات، حروف تہجی، لوح قرآنی، قل قرآن الحکیم کے اسم مبارکہ، آیات مبارکہ یا سورۂ مبارکہ کا عمل یا نقش باآسانی تیار کر سکتا ہے۔ زکوٰۃ کے مکمل ہونے کے بعد آپ حروف مقطعات، حروف تہجی، حروف نورانی، حروف صوامت، حروف ظلمانی، حروف طلسماتی اور مربع ومثلث کے عامل کبیر ہوجائیں گے۔ زندگی اور دنیا بدل جائے گی۔ عامل کے اندر خوارق قوتیں پیدا ہوجاتیں ہیں۔

اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

تمام قارئین کرام سے گزارش ہے کہ ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ترقی کے لیے دعا کیا کریں۔ آخر میں میرے پیرومرشد فقیر حقدار بھلکانی اور میرے استاد حضور محترم سید شعیب الرحمن شاہ سروری قادری صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں اور مجھ گنہگار عزیز الرحمن کی تندرستی اور خوشحالی کے لیے خصوصی دعا کریں۔

## دارالعمل چشتیہ کی علاج گاہ کے عاملین کے خاص الخاص دم شدہ روحانی تیل کی مختلف ورائٹی، جو ہر گھر کی اشد ضرورت ہے

### روحانی تیل (1) برائے دفع جادو/جنات — قیمت: 100 روپے

☆ جادو/جنات کے دورہ والے مریضوں کیلئے پیام شفا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کو جسم سے چُن چُن کر ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم میں پیدا ہونے والی بے چینی کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے تھکاوٹ سے چور بدن کو آرام پہنچاتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے سُستی اور کاہلی کو جڑ سے مٹاتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے بخار کی سی کیفیت کو ختم کرتا ہے۔ ☆ ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر لگانے سے متاثرہ مریضوں کو بہت فائدہ پہنچتا ہے۔ ☆ عاملین دارالعمل چشتیہ کا تیار کردہ ایک خاص روحانی تحفہ ہے۔

### روحانی تیل (2) برائے سکون — قیمت: 300 روپے

☆ جادو/جنات کے اثرات کو دماغ سے نکالتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والی بے خوابی کو دور کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والے ذہنی دباؤ اور ڈیپریشن کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے ہمیشہ سرگرم رہنے کو اعتدال پر لاتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والے غلط خیالات کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والی ہاتھ پاؤں کی جلن کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے سر چکرانے والے مریض کیلئے فائدہ مند ہے۔

### روحانی تیل (3) برائے دفع درد ہر قسم — قیمت: 200 روپے

☆ متاثرہ مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے۔ ☆ جادو جنات سے متاثر جوڑوں کے درد میں مبتلا مریضوں کے لیے اکسیر ہے۔ ☆ جسم کے تمام دردوں کو ختم کرتا ہے۔ ☆ پٹھوں کے درد کو فی الفور آرام دیتا ہے۔ ☆ پسلیوں کے درد کو دور کرتا ہے۔ ☆ ہر قسم کے ریاحی دردوں میں تریاق کا کام دیتا ہے۔ ☆ ہڈیوں تک کے درد کو ختم کرتا ہے۔ ☆ ہر قسم کے زخموں پر لگانے سے بہت جلدی زخم ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ ☆ دارالعمل چشتیہ کے عاملین کا تیار کردہ ایک زبردست روحانی تحفہ ہے۔

### روحانی تیل (4) برائے تقویت دماغ — قیمت: 300 روپے

☆ جادو/جنات کی وجہ سے معدہ میں ہونے والی پرابلم کو دور کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے ثقل سماعت کو ٹھیک کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے دماغی کمزوری کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے معدہ میں زخم اور سوزش میں مفید ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے کان میں درد، کان میں آوازیں آنا، کان کے بہنے اور بہرے پن کیلئے اچھا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے دوران حمل استعمال کروانا بہتر ہے۔ ☆ اثرات کی وجہ سے رہنے والی شدید قبض کو ختم کرتا ہے۔ ☆ ناک میں رہنے والی خارش میں لگانے سے خارش ختم کرتا ہے۔ ☆ سر کی خشکی، خارش، بال گرنے اور بالوں کے اور سر کے جملہ امراض کیلئے آزمودہ ہے۔ ☆ روحانی تیل نمبر 1، روحانی سکونی تیل (2) اور روحانی روغن بادام (4) میں ملا کر استعمال کرنا انتہائی فائدہ مند ہے۔

### روحانی تیل (5) برائے اعصاب — چھوٹی پیکنگ: 250 روپے، بڑی پیکنگ: 450 روپے

☆ جادو/جنات سے متاثر اعصابی مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے۔ ☆ جادو/جنات سے متاثر پٹھوں کے مریض پٹھوں کی مالش کریں ☆ جادو/جنات کے معالجین کے لیے ایک قیمتی تحفہ ہے۔ ☆ چلہ کشی کی وجہ سے پیدا ہونے والے دردوں کیلئے اکسیر ہے۔ ☆ متاثرہ مریض کو اثرات کی وجہ سے مستقل معذوری سے بچاتا ہے۔ ☆ مستقل ریاضت کی وجہ سے ہونے والی تمام دردوں، تھکاوٹوں کو فی الفور ختم کرتا ہے۔

### روحانی عرق گلاب آئی ڈراپر — قیمت: 50 روپے

☆ آنکھوں کے دھندلا پن کو دور کرتا ہے۔ ☆ آنکھوں کی سوزش کو ختم کرتا ہے۔ ☆ نظر کی کمزوری کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے ☆ آنکھوں سے گندی رطوبات کو ختم کرتا ہے۔ ☆ آنکھوں کا بوجھل پن دور کرتا ہے۔ ☆ آنکھوں کے غبار، جالا، میلا پن کو صاف کرتا ہے۔ ☆ آنکھوں کی خارش، آنکھوں کی جلن کو دور کرتا ہے۔ ☆ نظر کو زبردست طاقت دیتا ہے۔ ☆ آشوب چشم کے مرض کو ختم کرتا ہے۔ ☆ آنکھوں میں قدرتی چمک پیدا کرتا ہے۔

روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272

Web: darulamal.org/ruhanishop

# مجرباتِ ڈاکٹر سید محمد مظاہر اشرف الاشرفی الجیلانی رحمہ اللہ

## مرتب: محمد عمر اشرفی سمنانی (لاہور)

### افسران ملازم پر فریفتہ ہوں

اگر ملازم پیشہ فرد اپنا کام مخلص ہوکر کرتا ہو اور افسران ہر وقت ناراض رہتے ہوں تو وہ باوضو دفتر جایا کرے اور اپنے افسر کے پاس جانے سے قبل سات (۷) مرتبہ: ''فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿١٣٧﴾ (البقرۃ:۱۳۷)'' پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے منہ پر پھیر کر اس کے سامنے جایا کرے۔ ان شاء اللہ چند روز میں افسر ملازم پر فریفتہ ہوجائے گا۔

### کالے یرقان کا روحانی علاج

جن لوگوں کو کالا یرقان ہوگیا ہو اور ڈاکٹروں نے ہمت ہار دی ہو تو ان پریشان حال لوگوں کے لیے یہ نسخہ بہت فائدہ مند ہے۔ 3 بوتل اصلی عرقِ گلاب لے کر ہر ایک پر اکیس اکیس (۲۱) مرتبہ سورہ یٰسین شریف پڑھ کر دم کریں۔ پھر روزانہ ایک چائے کا کپ بھر کر صبح شام پلائیں۔ اگر کڑوا لگے تو شہد ملالیں۔ ایک سو پانچ (۱۰۵) روز عرقِ گلاب پلائیں۔ ان شاء اللہ، نوے (۹۰) روز میں ہی پچاس فیصد فائدہ ہوجائے گا۔ کورس مکمل کریں۔

### بیٹیوں کے نیک رشتوں کے حصول کیلئے

اگر بیٹیوں کے رشتے نہ آتے ہوں اور اگر آتے ہوں تو دیکھ کر دوبارہ نہیں آتے تو ان لڑکیوں کو چاہیے کہ وہ عشاء کی نماز پڑھ کر ننگا سر کرکے آسمان کی طرف ہاتھ پھیلا کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ''یَارَبُّ یَارَبُّ یَارَبُّ'' پڑھا کریں اور دل میں مقصد کا خیال رہے۔ ان شاء اللہ بہت جلد رشتہ آجائے گا۔

### بند پیشاب جاری کرنے کا نسخہ

جن لوگوں کو پیشاب کی تکلیف ہو اور پیشاب یا تو آتا نہیں یا رک رک کر آتا ہے تو ان کیلئے یہ ایک قیمتی نسخہ ہے۔ ایک تولہ قلمی شورہ لیں اور ایک بڑا پان کا پتہ سادہ لیں۔ دونوں کچل کر اپنی ناف کے نچلے حصے میں باندھ لیں۔ ان شاء اللہ آدھ گھنٹے بعد کھل کر پیشاب آجائے گا۔ دراصل یہ پروسٹیٹ کے غدودوں کا معاملہ ہے۔ کسی ماہر سرجن کو دکھا کر اس کا مستقل علاج کروائیں۔

### بدزبان بیوی کو تابعدار بنانے کیلئے

بدزبان بیوی، جو ہر وقت اپنے شوہر کو تنگ کرتی ہو اور جب کہ شوہر ہر طرح سے اس کی خواہشات بھی پورا کرتا ہو، پھر بھی بیوی کی زبان نہ رکتی ہو تو شوہر کو چاہیے کہ روزانہ تین (۳) مرتبہ سورۂ اخلاص، ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کردیا کریں۔ وہ پانی سب گھر والے پی لیا کریں۔ ان شاء اللہ چالیس (۴۰) روز میں پچاس فیصد فرق پڑ جائے گا۔

### شوہر کی دوسری عورت سے نجات

اگر کسی عورت کا شوہر کسی دوسری عورت میں دلچسپی لے رہا ہو اور یہ ڈر ہو کہ اس عورت کا گھر اجڑ جائے گا۔ بات ناجائز تعلقات پر جانے لگے تو یہ عمل کریں۔ سمندری ثابت نمک ایک پاؤ، رائی ایک پاؤ ملا کر اس پر ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کریں:

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ﴿سُوْرَۃُ الْمَآئِدَۃِ: ۶۴﴾

روزانہ دن کے بارہ بجے ان کی دو چٹکیاں کوئلے کی آگ میں ڈال کر جلائیں۔ جب چڑ چڑ کی آواز آئے تو شوہر اور دوسری عورت کا نام لے کر کہیں ''ان دونوں کی ایسے چٹخے جیسے یہ نمک چیخ رہا ہے''۔ اکیس (۲۱) دن یہ عمل کریں۔

# محبت اور صلح کرانے کا خاص عمل

محمد عمران اعظم صاحب

شیخ احمد بن الرداد فرماتے ہیں کہ جو شخص میاں بیوی کے درمیان یا دو بھائیوں کے درمیان صلح کروانا چاہتا ہے (اس سے اس کی غرض نبی اکرم ﷺ کے قول کی اتباع ہو)

آپ ﷺ نے فرمایا: مَنِ اَصْلَحَ بَیْنَ اثْنَیْنِ فَقَدِ اسْتَوجَبَ أَجْرَ شَهِیْدٍ۔

''جس نے دو (شخصوں) کے درمیان صلح کرائی اس کے لیے شہید کا اجر ہے''۔

اس کو چاہیے کہ کاغذ پر (مندرجہ ذیل طریقے سے سورۂ فاتحہ) زعفران اور عرق گلاب سے لکھے اور اس میں تھوڑی مشک بھی شامل ہو اور دوران تحریر کے بخور عود اور لوبان جلائیں اور لکھتے وقت طہارت کے ساتھ ہوں۔ طریقہ کتابت اس صورتحال میں اس شرط کے ساتھ ہے۔ عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ تَحْمَدُ (نام مطلوب معہ والدہ نام طالب معہ والدہ) طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. يَرْحَمُ (نام مطلوب معہ والدہ نام طالب معہ والدہ) طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ أَمْتَلِكُ (نام مطلوب معہ والدہ نام طالب معہ والدہ) طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ) عُبُوْدِيَّةً وَّرَأْفَةً وَّرَحْمَةً وَّشَفْقَةً إِيَّاكَ نَعْبُدُ. تَعْبُدُ (نام مطلوب معہ والدہ نام طالب معہ والدہ) طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ. إِسْتَعَانَ (نام مطلوب معہ والدہ) بِاللّٰهِ تَعَالٰى وَبِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ عَلٰى (نام طالب معہ والدہ) لِيَكُوْنَ مُطَاوِعًا لَّهٗ وَتَحْتَ إِرَادَتِهٖ فِى الْأَقْوَالِ وَالْأَفْعَالِ. طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ إِهْتَدٰى وَاسْتَقَامَ (نام مطلوب معہ والدہ نام طالب معہ والدہ) إِسْتِقَامَةً مَحَبَّةً وَسِمَاعَ قَوْلٍ طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. صِرَاطَ الَّذِيْنَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ أَنْعَمَ (نام مطلوب معہ والدہ) بِجَمِيْعِ مَا يَطْلُبُ مِنْهُ (نام طالب معہ والدہ) وَيَرُوْمُ طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. مَحَبَّةً وَّشَفْقَةً وَّرَحْمَةً غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ضَلَّ (نام مطلوب معہ والدہ)، فِىْ مَحَبَّةِ (نام طالب معہ والدہ) طَاعَةً لِلّٰهِ تَعَالٰى وَلِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ الشَّرِيْفَةِ. آمین {وَنَزَعْنَا مَا فِىْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ إِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقَابِلِيْنَ} {لَوْ أَنْفَقْتَ مَا فِى الْأَرْضِ جَمِيْعًا مَّا أَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ أَلَّفَ بَيْنَهُمْ إِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ}۔

جب یہ عمل مکمل ہو جائے تو ایک نوکدار سوئی لے کر اس مکتوبہ ورق کے وسط میں گاڑ دیں اور ایسے مکان میں اس کاغذ کو لٹکا دیں، جہاں مطلوبہ شخص کے (مکان) کی سمت سے ہوا آتی ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مقصود حاصل ہوگا۔ یہ عمل مجرب ہے۔

**نوٹ** عورت کے لیے تَحْمَدُ ہے، مرد کے لیے يَحْمَدُ ہے۔

# روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

دار العمل چشتیہ دنیا بھر میں وہ واحد مثالی اور منفرد ادارہ ہے کہ جہاں فن عملیات کی باقاعدہ سے تعلیم دی جاتی ہے اور باقاعدہ اس فن سے متعلقہ تمام چیزیں سکھائی جاتی ہیں، دنیا بھر میں جتنے بھی فنون ہیں تو یقیناً ان فنون کو سکھانے کے لئے چھوٹے اور بڑے ادارے بھی کام کر رہے، بعض ادارے پرائیویٹ ہیں اور بعض ادارے حکومت کی زیر نگرانی ہیں، ان تمام اداروں میں ماہرین فن اپنے اپنے فن کے جواہرات سیکھنے والوں پر لٹا رہے ہیں، بانٹ رہے ہیں اور سیکھنے والے سیکھ کر اس فن کی اور فن کے ذریعے عوام الناس کی خدمت کر رہے ہیں بعض اپنے فن میں اور فن سکھانے میں ماہر ہیں اور بعض اناڑی ہیں۔ ماہرین تو آنے والوں کے وقت، ان کی زندگی، ان کے مستقبل اور اس فن پر خرچ آنے والی رقم، ان کے اعتماد کو ایک صحیح سمت دے رہے ہیں تاکہ وہ کل کو معمار انسانیت معمار وطن معمار قوم بن سکیں لیکن جو خود ماہر نہیں بلکہ اناڑی ہیں، اناڑی بھی عام نہیں بلکہ اعلیٰ درجے کے تو وہ کیا خاک دوسروں کو سکھائیں گے۔ ایسے لوگ عند اللہ بھی مجرم ہیں اور عند الناس بھی مجرم ہیں، سوائے وقت کا ضیاع، دولت کا ضیاع، ایمان کا ضیاع، اعتماد کا ضیاع، مستقبل کا ضیاع ہی نہیں کر رہے بلکہ آنے والوں، سیکھنے والوں سے فراڈ کر رہے ہیں، دھوکہ دے رہے ہیں، ان کو اندھے کنوئیں میں گرا رہے ہیں، ان سے بھی میری گذارش ہے کہ خدا کیلئے دوسروں پر رحم کریں، اپنے اوپر بھی رحم کھائیں۔ مرنا ہے آخر موت ہے۔ یہ دولت ساتھ نہیں جاتی، اس دولت کی حرص و ہوس میں لوگوں کو کبھی بھی ختم نہ ہونے والی جنگ اور آگ میں مت دھکیلیں، اللہ آپ کو سمجھ عطا فرمائے۔

ہاں جو واقعی ماہر ہیں، ان کا حق بنتا ہے کہ وہ کنجوس نہ بنیں، بخل سے کام نہ لیں۔ یہ علم اور فن اپنے ساتھ قبر میں لے جا کر کیا کریں گے۔ سخی بنیں اور دوسروں کا بھلا کریں۔ اللہ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے آمین۔

شائقین فن عملیات کے لئے دار العمل چشتیہ کا دروازہ کھلا ہے۔ آیئے سیکھیں اور جی بھر کر سیکھیں!

# اعتدال پسند بنیں

انتخاب: مولانا علی آفاق

## نشہ آور اشیاء یا نقصان دہ ادویات سے پرہیز کریں

وہ لوگ جو نشہ آور اشیاء یا نقصان دہ ادویات استعمال کرتے ہیں، وہ اپنے سامنے پھیلی ہوئی حقیقی دنیا کو ہمیشہ نہیں دیکھ پاتے۔ دراصل، وہاں ہوتے ہی نہیں ہیں۔ کسی شاہراہ پر، سرسری ملاقات کے دوران یا گھر میں، یہ لوگ آپ کے لیے بہت خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔ لوگ غلطی سے یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ ان نشہ آور اشیاء یا نقصان دہ ادویات کے زیر اثر وہ ''بہتر محسوس کرتے ہیں'' یا ''بہتر عمل کرتے ہیں'' یا ''صرف اسی طرح خوش و مسرور رہتے ہیں''۔ یہ محض ایک اور واہمہ ہے۔ جلد یا بدیر، یہ نشہ آور اشیاء یا نقصان دہ ادویات انہیں جسمانی طور پر تباہ کر دیں گی۔ لوگوں کو نشہ آور اشیاء یا نقصان دہ ادویات استعمال کرنے سے باز رکھیں۔ اگر وہ ایسا کر رہے ہوں تو ان سے چھٹکارا پانے کے لئے انہیں مدد حاصل کرنے پر آمادہ کریں۔

## شراب کی بے اعتدالی سے بچیں

شراب نوشی کرنے والے لوگ مستعد نہیں رہتے۔ اس سے ان کی رد عمل کرنے کی صلاحیت کو نقصان پہنچتا ہے، اُس وقت بھی، جب وہ یہ محسوس کر رہے ہوں کہ اس کی وجہ سے وہ اور زیادہ مستعد ہو گئے ہیں۔ الکوحل کے کچھ طبی فوائد ضرور ہیں۔ ان کے بارے میں بیجا مبالغہ آرائی سے کام لیا جا سکتا ہے۔ آپ جس کار یا جہاز میں سفر کر رہے ہوں اسے کبھی بھی کسی ایسے شخص کو چلانے یا اڑانے نہ دیں، جس نے شراب پی رکھی ہو۔ شراب نوشی ایک سے زیادہ طریقوں سے جان لیوا ثابت ہو سکتی ہے۔ ذرا سی شراب کے اثرات بہت دور تک جاتے ہیں۔ کبھی اس کی زیادتی کو غم یا موت کی شکل میں انجام پذیر نہ ہونے دیں۔ لوگوں کو بے اعتدالی سے شراب پینے سے باز رکھیں۔

مندرجہ بالا نکات پر عملدرآمد کرتے ہوئے، ایک شخص جسمانی طور پر زندگی سے زیادہ لطف اندوز ہونے کے قابل ہو جاتا ہے۔

# سیّد گھرانا

انتخاب: شیخ محمد الیاس رحمانی شاذلی

ایک سیّد گھرانا خوشحال تھا۔گھر کا مالک بچیاں اور بیوی چھوڑ کر ملک عدم روانہ ہُوا(فوت ہوگیا)۔والد کی وفات کے بعد بچیاں بے سہارا ہو گئیں۔حتیٰ کہ فاقوں تک نوبت آئی تو انہوں نے اپنے گھر کو چھوڑ کر شہر کی راہ لی۔شہر میں ایک بے آباد مسجد میں ڈیرہ ڈال دیا اور بچیوں کی والدہ ایک صاحبِ ثروت مسلمان کے گھر گئی اور اپنی بپتا کہہ سُنائی۔اس پر اس امیر مسلمان نے کہا کہ''تم اپنے سیّد ہونے کا ثبوت فراہم کرو اور میرے پاس گواہ لاؤ''۔وہ پریشانی میں اس کا در چھوڑ کر مجوسی کے ہاں مع بچیوں کے چلی گئی۔اس مجوسی نے ان کی نہائیت اعلیٰ طریق سے آؤ بھگت کی۔

رات خواب میں اس امیر مسلمان آدمی نے دیکھا کہ روزِ حشر ہے اور حضور پُرنور ﷺ کا پرچم لہرا رہا ہے اور قریب ایک جنّت کا محل ہے۔اس نے کہا''یا رسول اللہ(ﷺ)!یہ محل کس کا ہے؟''

آپ ﷺ نے فرمایا''ایک مسلمان کے لیے ہے''۔

اس نے کہا''میں پکّا مسلمان ہوں''۔

آپ ﷺ نے فرمایا''اس کے ثبوت کے لیے گواہ لاؤ''۔

اب وہ بہت حیران ہُوا۔اس کی حیرانی دیکھ کر آپ ﷺ نے فرمایا''اُس عورت سے تم نے سیّدہ ہونے کی گواہی طلب کی تھی؟''

اس پر اس کی آنکھ کُھل گئی۔اس نے بہت کوشش کر کے مجوسی کے ہاں اُسی سیّدہ اور بچیوں کو تلاش کر لیا اور مجوسی کی خوشامد شروع کر دی کہ اُن عورتوں کو میرے ہاں بھجوا دو۔اس مجوسی نے انکار کر دیا کہ ان کی بدولت میرے ہاں بہت سی نعمتیں آئی ہیں اور مجھے برکات نصیب ہوئی ہیں۔اس پر اس امیر آدمی نے مجوسی کو نقدی کا جھانسا بھی دیا کہ ایک ہزار دینار کی رقم لے لو اور اُنہیں میرے ہاں بھجوا دو۔اس کے بعد امیر شخص نے صبر کا ارادہ کیا تو مجوسی نے کہا''تُو نے خواب میں جو محل دیکھا تھا وہ میرے لیے پیدا کیا گیا ہے۔تم اپنے توحید پرست ہونے کے دعویدار ہو۔اللہ کی قسم!ہم رات سونے سے پہلے ہی مسلمان ہو چکے تھے۔تُو نے دیکھا حضرت محمد ﷺ نے مجھے فرمایا سیّد زادیاں تمہارے گھر میں ہیں؟

میں نے عرض کیا،ہاں تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا''وہ محل تیرے اور تیرے اہل وعیال کے لیے ہے''۔وہ امیر مسلمان ہاتھ ملتا رہ گیا۔

مُکاشِفۃُ القلوب=صفحہ 443،442

مصنف=حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ

مترجم=علامہ عنصر صابری چشتی قادری

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 5100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلّہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

**فیس چوتھا درجہ 1100، پانچواں درجہ 2100 اور چھٹا درجہ 3100 روپے ہے۔**

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

# کیا دوسری شادی سے پہلی بیوی کا گھر اجڑتا ہے؟

سید عبدالوہاب شیرازی

مفتی طارق مسعود صاحب حفظہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ یہاں میں ان حضرات سے سوال پوچھتا ہوں جو یہ دلیل پیش کر کے کسی بھی نوجوان کے لئے متعدد شادیوں کے اقدام کو ناپسند کرتے ہیں کہ دوسری شادی کے نتیجے میں عموماً پہلی زوجہ کا گھر اجڑتا ہے، وہ ناراض ہو کر بچوں سمیت والدین کے ہاں جا بیٹھتی ہے، نہ صرف یہ کہ طلاق کے مطالبے شروع کر دیتی ہے بلکہ بعض مرتبہ تو واقعی طلاق تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔

وہ حضرات جو ایسے واقعات سنا کر یہ کہتے ہیں: بھلا ایسی شادی کا کیا فائدہ جس میں پہلی زوجہ کا گھر اجڑتا ہو؟ اور اس بنا پر اس عمل کی حوصلہ شکنی کرتے ہیں، ایسے حضرات کی خدمت میں عرض کروں گا کہ یہ بات تو درست ہے کہ رواج نہ ہونے کے باعث دوسری شادی کے نتیجے میں بسا اوقات پہلی کا گھر اجڑتا ہے، وہ طلاق تک کا مطالبہ شروع کر دیتی ہے اور بعض مرتبہ ہنگاموں کے باعث طلاق ہو بھی جاتی ہے لیکن سوچا جائے کہ اس میں قصور کیا اس مرد کا ہوتا ہے جس نے دوسری شادی کا اقدام کیا یا اس کی اس مسلمان بیوی کا ہوتا ہے کہ اسے جب نکاح سے وابستہ مصلحتیں حاصل ہو گئیں تو وہ اور اس کے والدین قطعاً اس بات کو گوارا نہیں کرتے کہ کوئی دوسری مسلمان عورت بھی ان مصلحتوں میں اس کے ساتھ شریک ہو جائے اور اس بات کو برداشت نہ کرتے ہوئے کسی صورت اللہ تعالیٰ کے حکم اور تقدیر پر راضی رہنے کو تیار نہیں ہوتے۔۔۔؟

نیز کیا یہ قاعدہ کلیہ نہیں کہ اجتماعی سطح پر رونما ہونے والے اور بڑے نقصانات سے بچنے کے لئے انفرادی اور چھوٹے نقصانات کو برداشت کرنا ضروری ہے اور ایک بیوی کا گھر بچانے کے لئے نوجوانوں کو دوسری شادی سے اجتناب کا مشورہ دیا جانے لگے تو کیا جو تباہی و بربادی ابھی تک ہو چکی اس میں مزید تیزی نہ آئے گی؟

نیز اس پہلو کو بھی تو دیکھا جائے کہ متعدد شادیاں کر کے ایک بیوی کا گھر اجاڑنے والا مزید دو یا تین عورتوں کا گھر بساتا بھی تو ہے جبکہ اجاڑتا ایسی عورت کا گھر ہے جو اللہ تعالیٰ کے حکم پر راضی نہ ہونے کے باعث اپنا گھر بسانے پر خود ہی راضی نہیں اور دوسری طرف بساتا ایسی عورتوں کا گھر ہے کہ دوسری شادی سے باز رہنے کی صورت میں ان عورتوں کے کسی جرم اور قصور کے بغیر ہی انہیں ساری عمر اپنے گھر کو آباد کرنے والی نعمت سے محروم رہنے پر مجبور ہونے کی سزا مل رہی ہوتی ہے بلکہ ان میں سے کثیر عورتیں معاشرے میں ملازمتوں اور بے حیائی کے کاموں میں ملوث ہو کر قوم میں نکاح کے رجحان میں مزید کمی کا سبب بن رہی ہوتی ہیں۔

